جزای خیر دی اور اگر کسی صالح سی رنج پاوی تو نفی اوسکی صلاح کی نہ کری اور برا اوسکو نہ کہے بلکہ یہ کہے غفر اللہ لہ ولا یہ طریقہ اہل استقامت کا ہی ت ح وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ لَّمْ یَشْکُرِ النَّاسَ لَمْ یَشْکُرِ اللّٰہَ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ نہیں شکر کرتا ہی لوگونکا نہیں شکر کرتا ہی اللہ تعالی کا نقل کی یہ احمد اور ترمذی نے ف یعنی کہ شکر اللہ تعالی کا تمام ہوتا ہی ساتھ تابعداری اوسکے اور بجالانے حکم اوسکے بیچ شکر کرنے لوگون کے کہ وہ واسطہ مین بیچ پہونچانے نعمتون اللہ کے کی طرف اوسکی پس جو نہ تابعداری کی اوسکی اسمین ہوا اوسکا شکر اور اوسکی نعمتوں کا یا مراد یہ ہی کہ جو کوئی شکر نہ ادا کریگا لوگونکا اور انکار کریگا اونکی نعمتون کا وہ خدا تعالی کا بھی شکر نہیں ادا کرنیکا بسبب عادت کے اوسکی ساتھ کفران نعمت کے ت ح وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ لَمَّا قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْمَدِیْنَۃَ اَتَاہُ الْمُھَاجِرُوْنَ فَقَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مَا رَاَیْنَا قَوْمًا اَبْذَلَ مِنْ کَثِیْرٍ وَّلَا اَحْسَنَ مُوَاسَاۃً مِّنْ قَلِیْلٍ مِّنْ قَوْمٍ نَّزَلْنَا بَیْنَ اَظْھُرِھِمْ لَقَدْ کَفَوْنَا الْمُؤْنَۃَ وَاَشْرَکُوْنَا فِی الْمَھْنَاِ حَتّٰی لَقَدْ خِفْنَا اَنْ یَّذْھَبُوْا بِالْاَجْرِ کُلِّہٖ فَقَالَ لَا مَا دَعَوْتُمُ اللّٰہَ لَھُمْ وَاَثْنَیْتُمْ عَلَیْھِمْ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَصَحَّحَہٗ اور روایت ہی انس سی کہا جب آئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ مین یعنی ہجرت کرکر حاضر ہوئے حضرت کے پاس مہاجر اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ نہیں دیکھا ہمنے کسی قوم کو بہت خرچ کرنیوالا مال بہت سے اور نہ نیک تر مدد کرنے مین مال تہوڑے سے اوس قوم سی کہ اوترے ہم درمیان انکی یعنی انصار تحقیق کفایت کیا ہمکو محنت سے اور شریک کیا ہمکو منفعت مین یہان تک کہ تحقیق ڈرے ہم یہ کہ لیجاوین وہ تمام ثواب پس فرمایا نہیں یعنی تمام ثواب نہیں لیجاسکے جبتک کہ دعا کروگے تم اللہ سے اونکے لیے اور تعریف کروگے تم اونپر یعنی شکر انکی نعمت ادا کروگے نقل کی یہ ترمذی نے اور صحیح کیا اس حدیث کو ف حضرت جب مدینہ مین تشریف لائے تو انصار نے مہاجرین کی بہت خدمت گزاری کی کہ باغ وغیرہ آدہوں آدہ اونکو بانٹ دی اور اور طرح طرح کی خاطرداریاں کین پس مہاجرین نے عرض کیا یا رسول اللہ اونکی برابر کسیکو بہت خرچ کرنیوالا نہیں دیکہا کہ خبرگیری ہماری کی تہوڑی اور بہت مال سی یعنی جسکو جیسا مقدور تہا اوس سی دریغ نہ کیا اور غمخواری ہماری کی کہ بار کیا ہمکو محنت سے یعنی خبرگیری درختون کی اور سینچنا اونکا اپنے ذمہ کیا اور شریک کیا ہمکو منفعت مین کہ جو کچہ درختون مین سی حاصل ہوتا ہی آدہا آدہا بانٹ دیتے ہین پس ڈرتے ہین ہم کہ سارا ثواب یہ لیجاوین یعنی ہم نے جو اونکو اللہ ثواب ہماری ہجرت کا اور ہماری ساری عبادت کا بسبب کثرت احسان اونکے ہمپر حضرت نے فرمایا کہ سارا ثواب نہیں لیجاسکتے اللہ کا فضل واسع ہی تمکو ثواب عبادت کا ملیگا اور اونکو ثواب دیگا اور جبتک کہ تم دعا کروگے اونکے لیے بہلائی کی تو دعا تمہاری بدلا اونکی احسان کا ہوگی اور ثواب تمہاری عبادتکا تمکو ملیگا ع وَعَنْ عَائِشَۃَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ تَھَادَوْا فَاِنَّ الْھَدِیَّۃَ تُذْھِبُ الضَّغَائِنَ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ اور روایت ہی عائشہ سے کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا تحفہ بہیجا کرو آپسمین اس لیے کہ تحفہ بہیجنا دور کرتا ہی کینونکو نقل کی یہ ترمذی نے ف یعنی بغض و عداوت اس سی جاتی رہتی ہی اور الفت و محبت پیدا ہوتی ہی اور اصل نسخہ مشکوۃ کی مین بعد لفظ ضغائن کے کہ سفیدی چہوٹی ہوئی ہی پیچہے سے کسینے لفظ الترمذی کا لاحق کردیا ہی غ ح وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ تَھَادَوْا فَاِنَّ الْھَدِیَّۃَ تُذْھِبُ وَحَرَ الصَّدْرِ وَلَا تَحْقِرَنَّ جَارَۃٌ لِجَارَتِھَا وَلَوْ شِقَّ فِرْسِنِ شَاۃٍ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا تحفہ بہیجا کرو آپسمین اسلیے کہ تحفہ دور کرتا ہی کدورت سینے کی یعنی بغض و عداوت اور نہ حقیر جانے ہمسائی واسطے ہمسائی اپنی کے اگرچہ ایک ٹکڑا بکری کے کہر کا بہیجے نقل کی یہ ترمذی نے ف یعنی ہمسایہ بہیجنے والی کو نچاہیے کہ تہوڑی سی چیز بہیجنے کو ہمسائی تئین حقیر سمجہے بلکہ بہیجے گو کہ تہوڑی ہو اور اسیطرح ہمسائے لینے والی کو نچاہیے کہ حقیر جانے ہمسائی کے تحفہ کو بلکہ لیلوے اگرچہ تہوڑی اور بری چیز ہو ف ح وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثَلٰثٌ لَا تُرَدُّ الْوَسَائِدُ وَالدُّھْنُ وَاللَّبَنُ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ قِیْلَ اَرَادَ بِالدُّھْنِ الطِّیْبَ اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تین چیزیں ہین کہ نہ پہیری جاوین تکیہ اور تیل اور دودہ نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث

غریب ہی کہا گیا کہ ارادہ کی حضرت نے ساتھ تیل کے خوشبوؤں **ف** یعنی کوئی مہمان کی تواضع کرے ساتھ تکیہ دینے کے یا تیل یا دودھ یعنی کے تو نہ پھیر دینا اسکا اور تعضون نے کہا دہن سے خوشبو مراد لی ہی جیسا کہ ذکر کیا گیا اور ظاہر یہ ہی کہ مراد دہن سے مطلق تیل ہی یا سکی کہ عرب کا تیل تیل ہی ؏ وعن ابی عثمان النهدی قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا اعطی احدکم الریحان فلا یردہ فانہ خرج من الجنة رواہ الترمذی مرسلا اور روایت ہی ابی عثمان نہدی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ دیا جاوے ایک تمہارا پھول خوشبودار پس نہ پھیرے اوسکو اسلیے کہ تحقیق وہ نکلا ہی بہشت سے نقل کی یہ ترمذی نے بطریق ارسال کے **ف** یعنی اصل پھول کی بہشت سے نکلی ہی مراد یہ ہی کہ اوس میں خوشبو بہشت کی ہی اور باوجود اسکے سبکبار ہی یعنی احسان اوسکا کم ہوتا ہی جیسا کہ اوپر گذرا ؏

## الفصل الثالث

نقل ہی عن جابر قال قالت امرأة بشیر انحل ابنی غلامك واشهد لی رسول الله صلی الله علیه وسلم فاتی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال ان ابنة فلان سألتنی ان انحل ابنها غلامی وقالت اشهد لی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال اله اخوة قال نعم قال اکلهم اعطیتهم مثل ما اعطیته قال لا قال فلیس یصلح هذا وانی لا اشهد الا علی حق رواہ مسلم روایت ہی جابر سے کہ کہا کہا عورت بشیر صحابی کی نے بشیر کو بخش تو بیٹے میرے کو اپنا غلام اور گواہ کر واسطے میرے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو پس آیا بشیر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور کہا کہ تحقیق بیٹی فلانے نے یعنی عمرہ بنت رواحہ نے کہ بیوی میری ہی سوال کیا مجھسے یہہ کہ بخشوں میں اوسکے بیٹے کو غلام اپنا اور کہا کہ گواہ کر واسطے میرے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو پس فرمایا حضرت نے کہ کیا ہیں واسطے اوس بیٹے کے بھائی کہا کہ ہاں فرمایا کیا سبکو دیا ہی تو نے مانند اوس چیز کے کہ دیا تو نے اس بیٹے کو کہا کہ نہیں فرمایا پس نہیں لائق ہی یہہ اور تحقیق میں نہیں گواہ ہوتا مگر حق پر نقل کی یہہ مسلم نے **ف** حق یعنی حق خالص کہ نہ کراہت ہو اوس میں نہ حق پر باطل ہو اور مفصل بیان اسکا فصل اول میں گذر چکا ہی ؏ وعن ابی هریرة قال کان رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا اتی بباکورة الفاکهة وضعها علی عینیه وعلی شفتیه وقال اللهم کما اریتنا اوله فارنا آخره ثم یعطیها من یکون عنده من الصبیان رواہ البیهقی فی الدعوات الکبیر اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا دیکھا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اوس وقت کہ دیے گئے نیا پھل رکھا اوسکو اپنی آنکھوں پر اور اپنے ہونٹوں پر اور کہا الہی جیسا دکھلایا تو نے ہمکو اول اسکا پس دکھا ہمکو آخر اسکا پھر دیتے میوہ اوسکو کہ ہوتا پاس حضرت کے لڑکوں میں سے نقل کی یہہ بیہقی نے دعوات کبیر میں **ف** حضرت آنکھوں پر رکھتے تھے پھل کو واسطے تعظیم نعمت تازہ اللہ تعالی کے اور آخر اوسکا یعنی دنیا میں پس ہوگی عاقبت درازی کی اور یا عقبی میں پس اس صورت میں اشارہ ہی طرف اسکے کہ دنیا کی کیا حقیقت ہی آخرت کی آگے بڑی نعمت نعمت آخرت کی ہی ہاں نصیب کر ؏

## باب اللقطة

باب ہی بیچ بیان لقطہ کے **ف** لقطہ لام کے پیش سے اور قاف کے زبر اور جزم سے آیا ہی لیکن محدثوں کے نزدیک قاف کے زبر سے مشہور ہی اور لقطہ اوس چیز کو کہتے ہیں کہ پڑی ہوئی پاوے اور مالک اوسکا معلوم نہو اور اوٹھا لینا لقطہ کا مستحب ہے اگر اعتماد ہو اپنی نفس پر کہ تعریف کریگا والا ترک کرنا اوسکا اولی ہی اور واجب ہی اوٹھانا اوسکا اگر خوف ہو اوسکے ضائع ہونیکا پس اگر چھوڑ دیگا اوسکو یہانتک کہ وہ ضائع ہوگا تو گنہگار ہوگا ؏ درمختار **ف** لقطہ امانت ہی اگر اوٹھانیوالے نے کسیکو گواہ کر دیا ہو کہ میں مالک کے دینے کے لیے لیتا ہوں پس اس صورت میں ہلاک ہو جاویگا تو ضمان یعنی بدلہ نہیں دینا آویگا اور اگر گواہ نہ کیا کسیکو اور وہ ہلاک ہوگیا تو ضمان دینا آویگا اگر مالک انکار کریگا کہ میرے دینے کے لیے اسنے نہیں لیا تہا اور تعریف کیا جاوے یعنی معلوم کروایا جاوے لقطہ کو اوس جگہہ پایا گیا ہی اور لوگوں کی جمع ہونیکی جگہہ اتنی مدت تک کہ جانے کہ نہیں طلب کریگا مالک بعد اوسکے اور صاحبین کے نزدیک برس روز تک تعریف کرنے اور جو چیز کہ نہ رہ سکے اوسکو تعریف کرے یہانتک کہ خوف ہو اوسکے خراب ہو جانیکا پہر صدقہ دے پس جب آوے مالک اوسکا چاہے اجازت دے ثواب ہوگا اوسکو اور چاہے ضمان لے

الإبل قال ما لك ولها معها سقاؤها وحذاؤها ترد الماء وتأكل الشجر حتى يلقاها ربها متفق عليه وفي رواية لمسلم فقال عرفها
سنة ثم اعرف وكاءها وعفاصها ثم استنفق بها فإن جاء ربها فأدها إليه روایت ہی زید بن خالد سے کہ آیا ایک شخص رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور پوچھا حضرت سے احوال لقطہ کا پس فرمایا پہچان رکھہ ظرف اوسکا یعنی جسمین ہو خواہ جھولی مین ہو خواہ کپڑے مین
پہچان رکھہ سربند اوسکا پھر تعریف کر اوسکی ایک برس پس اگر آوے مالک اوسکا دیدے اوسکو اور اگر نہ آیا مالک اوسکا پس اپنے کام مین لا اوسکو کہا اوس شخص نے
پس گم ہوئی بکری کا کیا حکم ہے فرمایا کہ وہ واسطے تیرے ہی یا واسطے بھائی تیرے کے یا واسطے بھیڑیے کے کہا اوسنے پس گم ہوئے اونٹ کا کیا حکم
فرمایا کیا کام ہی تجھکو اوس سے یعنی چھوڑ دے اوسکو اور نہ لے کہ حاجت اوسکے لینے کی نہین وہ ضائع نہین ہوتا اوسکے ساتھہ مشک اوسکی ہی یعنی اوسکا پیٹ
اوسکی وارد ہوتا ہی پانی پر اور کھاتا ہی درخت سے یہان تک کہ ملے اوس سے مالک اوسکا نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے اور ایک روایت
مسلم کی مین یون ہی کہ فرمایا حضرت نے تعریف کر اوسکی ایک برس تک پھر پہچان رکھہ سربند اوسکا اور ظرف اوسکا پھر خرچ کر اوسکو پس اگر آیا مالک
پس دے اوسکو قیمت اوسکی یعنی اگر وہ چیز باقی ہو والا قیمت اوسکی دے **ف** کہا ابن ملک نے کہ ظرف اور سربند پہچان رکھنے کو اسلیے فرمایا کہ معلوم
ہو جھوٹ سچ اوسکا کہ دعوی کرے اوسکا شرح السنہ مین لکھا ہی کہ اختلاف کیا ہی علمانے اسمین کہ اگر ایک شخص آیا اور اوسنے پہچانا ظرف اور سربند
اوسکا تو واجب ہی دینا اوسکا یا نہین امام مالک اور احمد تو کہتے ہین واجب ہی دینا اوسکا بغیر گواہ کے اسلیے کہ یہی مقصود ہی پہچاننے ظرف اور سربند کے
کہا شافعی اور ابو حنیفہ نے کہ جب پہچانے آدمی ظرف اور سربند اور عدد اور وزن اور واقع ہوا اوسکے نفس مین صدق کہ سچا ہی پس جایز ہی اوسکو دینا اوسکا اور
کرنا نہین پہونچتا بغیر گواہون کے اس صورت مین پہچان کہنے کا فائدہ یہہ ہی کہ تا وہ لقطہ اوسکے مال مین اس طرح مل نجاوے کہ تمیز کر نسکے جبکہ آوے مالک
اور پھر تعریف کر الخ یعنی آگاہ کر لوگونکو اوسکے حال سے اوس جگہ کہ پایا گیا ہی اور بازارونمین اور مسجد کے دروازونمین اور جگہون مین کہ جہان لوگ جمع ہوتے ہون
اور طریقہ تعریف کا یہہ ہی کہ پکارے کہ جسکی کچھہ چیز گئی ہو آوے اور صفت اوسکی ذکر کرے اور سال بھر تک تعریف کرنا قول شافعی اور احمد اور مالک اور اکثر
کا ہی عمل کیا ہی اونہون نے ظاہر اس حدیث پر اور صحیح نزدیک ابو حنیفہ اور ابو یوسف کے یہہ ہی کہ قید مدت معین کی نہین ہی اور حدیث مین جو برس
برسبیل اتفاق کے واقع ہوا ہی باعتبار غالب کے اور ہدایہ مین لکھا ہی کہ اگر کم دس درہم سے ہو تعریف کرے چند روز اور اگر دس درہم ہون ایک مہینے تک
اور اگر سو یا زیادہ ہون تو ایک برس تک تعریف کرے اور یہہ ایک روایت ہی ابی حنیفہ سے اور بعضون نے کہا صحیح یہہ ہی کہ ان مقدارونمین سے کوئی اندازہ
بھی نہین اور موقوف ہی لقطہ اوٹھانیوالے کی راے پر پس تعریف کرے یہان تک کہ ظن غالب ہو کہ کوئی مالک نہ آویگا اور نہین طلب کریگا بعد اسکے
دلیل انکی حدیث مسلم کی ہی کہ اسمین مطلق عرفہا آیا ہی بلا قید سنہ کے اور تعریف کہا تو نہین اور یہ دھیان یہان تک ہی کہ خراب نہون اور اگر
کچھہ چیز متغیر ہو جانیوالی کھانے اور پھلون مانند کے اور خوشہ انار کے بعد کاٹنے کے تو فائدہ اوٹھاوے ساتھہ اوسکے بدون تعریف کے اور پہنچا ہی مالک کو الخ
اوسکا اور اگر پاوے مالک اوسکا تو دیدے اگر گواہ گذرانے تو واجب ہے دینا اوسکا والا جائز جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا اور اگر نہ آیا مالک تو اپنے کام مین لاوے اسکا
معلوم ہوا کہ لقطہ کا بعد تعریف کے مالک ہو جاتا ہی غنی ہو یا فقیر اور مذہب اکثر صحابہ کا اور شافعی کا بھی یہی ہی اور بعض صحابہ نے کہا کہ غنی تصدق
کرے اور وہ مالک نہین ہوتا اور قول ابن عباس اور سفیان ثوری اور ابن المبارک اور ابو حنیفہ کا بھی یہی ہی بعد ازان اگر مالک آوے تو اختیار رکھتا ہی
چاہے جایز رکھے تصدق کو اور ثواب اوسکے لیے ہوگا اور اگر چاہے ضمان یعنی بدلہ لے اوس سے یا فقیر سے اگر وہ چیز ہلاک ہو جاوے اور جو
سے ضمان لے دوسرے پر نہ رجوع کرے یعنی دعوی دوسرے پر نہین پہنچتا اور اگر وہ چیز موجود ہو تو وہی لے حاصل یہ کہ ضمان اوس صورت مین لے کہ
وہ چیز ہلاک ہو جاوے اور اگر وہ موجود ہو تو وہی لے اور بعض حواشی شرح وقایہ کے مین نہایہ سے نقل کیا ہی کہ تصدق بعد تعریف کے جایز

اور رکھہ چھوڑنا اوسکا عزیمت ہی اور وہ واسطی تیری ہی الخ یعنی اگر بکری تو نے پکڑی اور تعریف کیا اوسکو اور نپایا اوسکے مالک کو تو جائز ہی تجکو منتفع ہونا اوس سے یا واسطی بہائی تیرے کے یعنی اگر تو نے نہ پکڑی اور اوسکا مالک آگیا تو وہ لیگا اوسکو یا چھوڑ دیگا تو اوسکو اور پالیگا اوسکو مالک اوسکا تو بہی وہ لیگا یا سمعنی یہ ہیں کہ تو نہ لیگا تو اور کوئی تیرا بہائی مسلمان لیگا اور اگر ان صورتوں میں سی ایک بہی نہ پائی جاویگی تو بہیڑیا لیلیگا مقصود آگاہ کرنا ہی پر جائز ہونے لینی اور منتفع ہونے کے ساتہہ اوسکے اضائع نہو اور بہیڑیا نہ کہا جاوے اور یہہ حکم عام ہی ہر جانور کے لیے کہ بغیر چرانیوالے کے ضائع ہو اور مشک دیکہی یعنی پیٹ اوسکا بمنزلہ مشک کے ہی کہ اوسمیں حاجت ہوتی ہی کفایت کرتی ہی بہت دنونکو یعنی اونٹ متحمل ہوتا ہی کئی دنکی پیاس کا اور جانور ویسی متحمل نہیں ہو سکتی چنانچہ مشہور ہی کہ پندرہ روز تک متحمل ہو سکتا ہی اور موزہ اوسکی یعنی کہری ہیں اوسکی اور اوسکے کہ قدرت ساتہ چلنی کی اور پانی اور گہاس کہانیکی لیے جانیکی اور بچنیکی درندوں سی خوب کہتا ہی تشبیہ دی اوسکو ساتہہ اوس مسافر کے کہ سامان سفر کا اپنے ساتہہ رکہتا ہی اور لکہا ہی علمانے کہ یہی حکم اونٹ کے ہر حیوان ہی کہ ضائع نہیں ہوتا بغیر چرانیوالے کی مانند گہوڑے اور گائے اور گہدہے کے اور ساتہہ اس حدیث کی دلیل پکڑی ہی امام مالک اور شافعی نی بیچ عدم التقاط یعنی نہ پکڑنی اونٹ اور گائے کے جنگل میں اور اگر پائی جاوین یہہ جانور دیہات میں اور شہروں میں تو جائز ہی التقاط اونکا اور ہمارے نزدیک مستحب ہی التقاط اور تعریف سب جانوروں کی ہر جگہہ واسطے محافظت مال لوگونکی اور جواب دیا گیا ہی اس حدیث سے کہ یہہ حکم اوس زمانہ میں تہا بسبب غلبہ اہل صلاح و امانت کے کہ اگر کوئی نہ پکڑتا تو ہاتہہ کسی خائن کا اون تک نپہنچتا تہا اور ہمارے زمانہ میں امن نہیں ہی پس انکے پکڑ لینی میں محافظت ہی مال مالک کی نرح ع متفق **وَعَنْهُ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اٰوٰى ضَالَّةً فَهُوَ ضَالٌّ مَا لَمْ يُعَرِّفْهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ ترا اور روایت ہی نیز اوسی سے کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ٹہکانا دے گم ہوئی چیز کو پس وہ گمراہ ہی جبتک کہ نہ تعریف کرے اوسکی نقل کی یہہ مسلم نے **ف** یعنی چاہیے کہ تعریف کرے اوسکو اور بغیر تعریف کے نہ رکہہ چھوڑے کہ اسمیں خیانت اور گمراہی ہی نرح: **وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عُثْمَانَ** التَّيْمِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ لُقْطَةِ الْحَاجِّ رَوَاهُ مُسْلِمٌ ترا اور روایت ہی عبد الرحمن بن عثمان تیمی سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا حاجیوں کے لقطہ لینی سے نقل کی یہہ مسلم نے **ف** یعنی حرم مکہ میں نہیں حلال ہی اٹہانا لقطہ کا بعد تعریف کی بلکہ واجب ہی تہامبوا کو کہ ہمیشہ دے اوسکو بیان تلک کہ مالک اوسکا آوے اور یہی مذہب ہی امام شافعی کا اور ہمارے نزدیک لقطہ حرم اور غیر حرم کا برابر ہی چنانچہ بیان اسکا باب مکہ میں مفصل ہو چکا ہی نرح

## الفصل الثانی

فصل دوسری **عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ** عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ سُئِلَ عَنِ الثَّمَرِ الْمُعَلَّقِ فَقَالَ مَنْ اَصَابَ مِنْهُ مِنْ ذِيْ حَاجَةٍ غَيْرَ مُتَّخِذٍ خُبْنَةً فَلَا شَيْءَ عَلَيْهِ وَمَنْ خَرَجَ بِشَيْءٍ مِنْهُ فَعَلَيْهِ غَرَامَةُ مِثْلَيْهِ وَالْعُقُوْبَةُ وَمَنْ سَرَقَ مِنْهُ شَيْئًا بَعْدَ اَنْ يُؤْوِيَهُ الْجَرِيْنُ فَبَلَغَ ثَمَنَ الْمِجَنِّ فَعَلَيْهِ الْقَطْعُ وَذَكَرَ فِيْ ضَالَّةِ الْاِبِلِ وَالْغَنَمِ كَمَا ذَكَرَهٗ غَيْرُهٗ قَالَ وَسُئِلَ عَنِ اللُّقَطَةِ فَقَالَ مَا كَانَ مِنْهَا فِي الطَّرِيْقِ الْمِيْتَاءِ وَالْقَرْيَةِ الْجَامِعَةِ فَعَرِّفْهَا سَنَةً فَاِنْ جَاءَ صَاحِبُهَا فَادْفَعْهَا اِلَيْهِ وَاِنْ لَمْ يَاْتِ فَهُوَ لَكَ وَمَا كَانَ فِي الْخَرَابِ الْعَادِيِّ فَفِيْهِ وَفِي الرِّكَازِ الْخُمُسُ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَرَوٰى اَبُوْ دَاوٗدَ عَنْهُ مِنْ قَوْلِهٖ وَسُئِلَ عَنِ اللُّقَطَةِ اِلٰى اٰخِرِهٖ ترا روایت ہی عمرو بن شعیب سے کہ نقل کی اپنے باپ سے یعنی شعیب سے اور شعیب نے نقل کی اپنے دادا سے یعنی عبد اللہ بن عمرو سے کہ نقل کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے یہہ کہ آپ سے سوال کیا گیا میوہ لٹکے ہوئے سے یعنی درخت میں پس فرمایا حضرت نے کہ جو صاحب حاجت کا پہنچے اوس میوہ سے حال میں کہ نہ بہرنیوالا ہو جہولی کو پس نہیں کچہہ گناہ اوسپر اور جو شخص کہ نکالے کچہہ میوہ اوس سے یعنی کہا وے اور جہولی باندہ کر نکلے پس اوسپر بدلہ ہی دو مثل اوسکا اور سزا اور جو شخص کہ چرا وے میوہ میں سے کچہہ بعد اسکے کہ ٹہکانا دیا ہو اوسکو کہلیان نے یعنی کہلیان میں پڑا ہو پس پہنچے سپر کے مول کو پس اوسپر ہی ہاتہہ کاٹنا اور ذکر کیا راوی نے بیچ گم ہوئی اونٹ اور بکری کے جیسا ذکر کیا اور راویونے کہا راوی نے اور سوال کیا گیا حضرت سے حکم لقطہ کیسی پس فرمایا کہ جو لقطہ ہو بیچ راہ آمد و رفت کے اور گاؤں آباد کے کہ لوگ وہاں رہتے ہوں پس تعریف کر اوسکو برس روز تک پھر اگر آوے مالک اوسکا حوالہ کر لقطہ کو طرف اوسکے اور اگر نہ آیا پس وہ واسطی تیرے ہی یعنی

ابوداؤد اور دارمی نے **ف** گواہ کرے کہ یہ چیز مینے پائی ہی تاکہ اپنی جان تہمت اور دعوی یاد رکھنے کا گمان کرے اور اسمین یہہ بھی حکمت ہی کہ بغیر گواہ کرنے کے
کبھی جانا نفس طمع کرتا ہی کہ گواہ تو کوئی ہی ہی نہیں مالک کو دینا کیا ضرور ہی اور گواہ کرنے سے یہہ طمع نہین رہتی اور خواہ مخواہ دینا پڑتا ہی
اور یہہ بھی اسمین حکمت ہی کہ ساتھ موت ناگہانی کی وارث اوسکو داخل ترکہ مین نکرین اور یہہ امر گواہ کرنیکا بعضی کہتی ہین کہ بطریق استحباب کے ہی اور
بعضی کہتی ہین کہ بطریق وجوب کے ہی اور اس حدیث مین کہا کہ وہ مال ہی اللہ کا اور اور ایک حدیث مین کہا کہ رزق اللہ کا ہی مراد ان دونون لفظون سے حلال ہی یعنی یہہ
مال حلال ہی منتفع ہوا اس سے کہ خدا کی غیب سے بہیجا اور پہر اگر مالک آوے تو اوسکو دیدے کیا اور بذکر کیا گیا ہی **وعن جابر قال رخص لنا رسول
الله صلى الله عليه وسلم في العصا والسوط والحبل وأشباهه يلتقطه الرجل ينتفع به رواه ابو داؤد** اور روایت ہی جابر سے کہ کہا
رخصت دی ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے لاٹہی مین اور کوڑی مین اور رسی مین اور مانند اوسکی مین کہ عرف مین انکو قلیل جانتے ہین کہ اوٹہا لیوی اوسکو آدمی فائدہ
اوٹہاوے نقل کی یہہ ابو داؤد نے **ف** یعنی لقطہ اوٹہاوے یہہ الاان چیزون سے منتفع ہو بغیر تعریف کے اگر فقیر ہو اور شرح السنۃ مین لکہا ہی کہ اسمین دلیل ہی اوپر
قلیل مال کی تعریف کیا جاوے ولیکن اسمین کلام ہی اور حد قلیل کی کیا ہی بعضون نے کہا دس درہم سے کم قلیل ہی اور بعضون نے کہا کہ دینار اور کم دینار سے قلیل ہی
بموجب حدیث حضرت علی کے **وذكر حديث المقدام بن معديكرب الا لا يحل في باب الاعتصام** اور ذکر کی گئی حدیث
مقدام بن معدیکرب کی کہ سرا اوسکا یہہ ہی الا لا یحل بیچ باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ کے **باب الفرائض** باب ہی بیچ بیان کی فرائض
کے **ف** یعنی اس باب مین بیان ہی حصون کا کہ معین ہین قرآن مین اور حدیث مین بیچ میراث کے اور لکہا ہی علمائے کہ متعلق ہوتی ہین ساتہہ ترکہ میت کے
چار حق ہین اس ترتیب سے کہ اول تو میت کو کفن دے تجہیز کرے یعنی پہلے اوسکو غسل دے پہر کفن دے پہر نماز پڑہ کر اوٹہا کر مقبرے مین لیجاوے اور قبر مین دفن کرے اور ان
چیزون مین کہ حاجت خرچ کرنے مال کی ہو بغیر تنگی اور اسراف اوسکی خرچ کرے بعد اوسکی اگر میت کے ذمے دین ہو تو دین ادا کرے بعد اوسکی جو مال بچے اوسمین سے تہائی
تک وصیت جاری کرے اگر وصیت کی ہو پہر بعد اوسکی مال کو درمیان وارثون کے بانٹے اسطرح سے کہ پہلے اصحاب فرائض کو دے یعنی جنکا حصہ قرآن یا حدیث مین معین
ہی پہر بعد اوسکی جو بچی تو میت کے عصبات نسبی کو دے کہ جو کچہ اصحاب فروض سے بچتا ہی وہ لیتے ہین اور اگر اصحاب فروض نہون تو سب ترکہ عصبات
نسبی کو پہنچتا ہی اور اگر عصبات نسبی نہون تو جو کچہ اصحاب فروض سے بچے میت کے آزاد کرنیوالے کو دے اگر میت بردہ آزاد ہوا ہو اور اگر آزاد کرنیوالا نہو تو آزاد
کرنیوالے کے عصبونکو دے جو عصبہ کہ مرد ہین اور اگر یہہ بہی نہون تو رد ہو اصحاب فروض پر سوائے زوجین کے کہ اوپر رد نہین اور رد یہہ ہی کہ جو کچہ بچے اصحاب
فروض کے حصون معین سے دیوے ہر ایک کو بقدر حصہ اوسکے کے دے اور اگر نہ اصحاب فروض ہون اور نہ عصبات نسبی اور نہ سببی تب ذوی الارحام کو دے
اور وہ بہی نہون تو مولی موالات کو دے اور صورت مولی موالاۃ کی یہہ ہی کہ ایک شخص لاوارث نے کہا کسی سے کہ تو مولی میرا ہی وارث ہو تو میرا بعد مرنے کے
اور خون بہا دینا تو میری طرف سے اور اوسنے قبول کیا تو یہہ عقد ہمارے نزدیک درست ہی اور قبول کرنیوالا مولی موالاۃ کہلاتا ہی اور اگر دوسرا شخص لاوارث تہا
اور اوسنے بہی اسیطرح کہا اور اوسنے قبول کیا تو ہر ایک دوسرے کا وارث ہوگا اور وہ بہی نہون تو اوسکو دے کہ جسکے نسب کا اقرار کیا میت نے غیر پر یعنی
مثلا یہہ کہا کہ یہہ بہائی میرا ہی یا بیٹا ہی اور اسطرح نسب اوسکا ثابت نہو سوائے اسکی اقرار کے اور اگر وہ بہی نہو تو جسکے لیے تمام مال کی وصیت کی ہو اوسکو دے اور وہ بہی نہون
بیت المال مین مال اوسکا رکہا جاوے اور اگر بیت المال بہی نہو تو مصرف بیت المال مین صرف کرے یعنی فقرا وغیرہ کو دے اور اصحاب فروض بارہ
ہین باپ اور دادا اگرچہ اوپر کے درجہ کے ہون اور بہائی اخیافی اور بہائی اخیافی وہ ہی کہ ماں اوسکی اور اوسکی ایک ہو اور باپ دو اور جورو اور
خاوند اور ماں اور جدہ یعنی دادی اور نانی اگرچہ اوپر کے درجہ مین ہون اور بیٹی اور پوتی اور بہن سگی اور بہن سوتیلی اور بہن اخیافیہ پس باپ کا حصہ
ہی اگر اوسکے ساتہہ بیٹا یا پوتا میت کا ہو اگرچہ نیچے کے درجہ کا ہو اور اگر یہہ دونون نہون اور اسکے ساتہہ بیٹی یا پوتی میت کی اگرچہ نیچے کے درجہ کا

اور ذوی الارحام کا بیان ابتدای باب مین تفصیل سی ہو چکا ہی اور دلیل پکڑتی ہی ساتھہ اس حدیث کی حنفیہ بیچ وارث ہونے ذوی الارحام کے
طیبی ع ح ؛ وَذُكِرَ حَدِيثُ عَائِشَةَ اِنَّمَا الْوَلَاءُ فِي بَابٍ قَبْلَ بَابِ السَّلَمِ وَسَنَذْكُرُ حَدِيثَ الْبَرَاءِ الْخَالَةُ بِمَنْزِلَةِ الْاُمِّ فِي بَابِ بُلُوغِ الصَّغِيرِ وَحَضَانَتِهِ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى اور ذکر کی گئی حدیث عائشہ کی کہ مراد اوس سے انما الولاء ہی بیچ باب کی کہ پہلے باب السلم
کی ہی اور ذکر کرینگے ہم حدیث براکی کہ مراد اوس سے یہ ہی الخالۃ بمنزلۃ الام بیچ باب بلوغ الصغیر وحضانتہ کے اگر چاہیگا اللہ تعالی ف بمنزلۃ الام یعنی خالہ برابر
ماں کے ہی میراث مین پس اگر جمع ہو خالہ ساتھہ پھوپی کے تو دو ثلث پھوپی کو ملینگے اور ایک ثلث خالہ کو ع ؛ الْفَصْلُ الثَّانِي فصل دوسری عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَتَوَارَثُ اَهْلُ مِلَّتَيْنِ شَتّٰى رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَرَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ عَنْ جَابِرٍ روایت ہی عبد اللہ بن عمرو سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نہیں وراثت ہوتی ہی درمیان دو دین والون مختلف کے نقل کی یہ ابو داود اور ابن ماجہ نے اور نقل کی ترمذی نے جابر سی ف یعنی نہ کافر مسلمان کا وارث ہوتا ہی اور نہ مسلمان کافر کا ع ح وَعَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْقَاتِلُ لَا يَرِثُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قتل کرنیوالا نہیں وارث ہوتا نقل کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے ف یعنی جو شخص کہ اپنی مورث کو مار ڈالے تو وہ اوسکی میراث سی محروم ہی اور بیان مفصل اسکا ابتدای باب مین گذر چکا ہی ع ح وَعَنْ بُرَيْدَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَعَلَ لِلْجَدَّةِ السُّدُسَ اِذَا لَمْ تَكُنْ دُوْنَهَا اُمٌّ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ اور روایت ہی بریدہ سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ ٹھہرایا واسطے جدہ کے چھٹا حصہ جسوقت کہ نہو حاجب اوسکو ماں نقل کی یہ ابو داود نے ف یعنی اگر ماں میت کی جیتی ہوگی تو وہ حاجب ہوگی یعنی محروم کریگی جدہ کو حصے سے اور جدہ کے مراد عام ہی ماں کی ہو یا باپ کی ع ح مولانا وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اسْتَهَلَّ الصَّبِيُّ صُلِّيَ عَلَيْهِ وَوُرِّثَ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ اور روایت ہی جابر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ آواز کرے لڑکا نماز پڑھی جاوے اوس پر اور وارث کیا جاوے نقل کی یہ ابن ماجہ اور دارمی نے ف مراد آواز سے علامت زندگی کی ہی یعنی اگر بچہ پیدا ہونے کی وقت آدھے سے زیادہ نکلا اور اوسمین علامت زندگی کی معلوم ہوئی خواہ آواز کی خواہ سانس لیا ہو خواہ چھینکا خواہ کوئی عضو ہلا اور پھر مر گیا تو اوس پر نماز جنازہ بھی پڑھی اور اوسکو وارث بھی ٹھہرا دے اور اوسکا ورثہ بھی بانٹے پس اگر مرا ایک شخص اور وارث اوسکا پیٹ مین تو لڑکا چھوڑ جاوے اور اوسکے پیٹ سے لڑکا زندہ پیدا ہوا وارث ہوگا اور اوس سے اوسکے وارثون کی طرف نقل کی گئی میراث اور اگر زندہ پیدا ہوا اور وارث لینگے ع ح وَعَنْ كَثِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَوْلَى الْقَوْمِ مِنْهُمْ وَحَلِيْفُ الْقَوْمِ مِنْهُمْ وَابْنُ اُخْتِ الْقَوْمِ مِنْهُمْ رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ اور روایت ہی کثیر بن عبد اللہ سی کہ نقل کی انہی باپ سے یعنی عبد اللہ سی کہ انہون نے نقل کی دادا کثیر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مولی قوم کا اوس قوم مین سی ہی اور حلیف قوم کا اوس قوم مین سی ہی اور بھانجا قوم کا اوس قوم مین سی ہی نقل کی یہ دارمی نے ف مولی قوم کا الخ بیان اسکا فائدہ حدیث انس کی میں ہو چکا اور حلیف قوم کا الخ عرب مین پہلی عادت تہی کہ آپسمین قسمین کرتے تھے اسپر کہ خون تیرا خون میرا ہی اور صلح تیری صلح میری ہی اور جنگ تیری جنگ میری ہی اور مین وارث تیرا اور تو وارث میرا بعد اوسکے حکم منسوخ ہوا ساتھہ آیت مواریث کی اور بھانجا قوم کا الخ بیان اسکا بھی بیچ فائدہ حدیث انس کے گذر چکا ع ح وَعَنِ الْمِقْدَامِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَا اَوْلٰى بِكُلِّ مُؤْمِنٍ مِنْ نَفْسِهِ فَمَنْ تَرَكَ دَيْنًا اَوْ ضَيْعَةً فَاِلَيْنَا وَمَنْ تَرَكَ مَالًا فَلِوَرَثَتِهِ وَاَنَا مَوْلٰى مَنْ لَا مَوْلٰى لَهُ اَرِثُ مَالَهُ وَاَفُكُّ عَانَهُ وَالْخَالُ وَارِثُ مَنْ لَا وَارِثَ لَهُ يَرِثُ مَالَهُ وَيَفُكُّ عَانَهُ وَفِي رِوَايَةٍ وَاَنَا وَارِثُ مَنْ لَا وَارِثَ لَهُ اَعْقِلُ عَنْهُ وَاَرِثُهُ وَالْخَالُ وَارِثُ مَنْ لَا وَارِثَ لَهُ يَعْقِلُ عَنْهُ وَيَرِثُهُ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ اور روایت ہی مقدام سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مین لائق تر ہون ساتھہ ہر مومن کے جان اوسکی سے پس جو شخص کہ چھوڑ جاوے دین اپنے یا عیال بیطرح تو میری ہی ادا کرنا اوسکا اور پرورش کرنا اوسکا اور جو شخص کہ چھوڑ جاوے مال پس واسطے وارثون اوسکے ہی اور مین کارساز اوسکا ہون کہ نہین کوئی کارساز اوسکا وارث ہوتا ہون اوسکے مال کا یعنی لیتا ہون اوسکو بیت المال مین والانبیا وارث نہین ہو سکتے اور نہ کوئی اونکا وارث ہوتا ہی اور چھڑاتا ہون قیدی

موافق اسکے حکم کیا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ آدھا بیٹی کو دیا اور پوتی کو چھٹا حصہ واسطے پورا کرنے دو تہائی کے یعنی جو دو بیٹیونکا حصہ ہے اور یہ دو تہائی صاحب ایک بیٹی نے پایا تو چھٹا حصہ پوتی کو دیکر دو تہائی پوری کر دیئے اور جو باقی ہے بہن واسطے بہن کے ہے یعنی بموجب الرسم بہنیں کر دیتی ہیں جنکو ساتھ بیٹیون کے عصبہ اور مذہب جمہور کا یہی ہے پس آئے ہم ابو موسی کے پاس اور خبر دی ہمنے اونکو ساتھ کہنے ابن مسعود کے پس کہا ابو موسی نے مت پوچھا کرو مجھسے جبتک کہ یہ عالم بیچ تمہارے یعنی ابن مسعود نقل کی یہ بخاری نے **ف** یعنی یہ حصے کر لیوین بانٹ

**وعن** عمران ابن حصین قال جاء رجل الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ان ابن ابنی مات فما لی من میراثہ قال لک السدس فلما ولی دعاہ فقال لک سدس اٰخر فلما ولی دعاہ قال ان السدس الاٰخر طعمۃ رواہ احمد والترمذی وابو داؤد وقال الترمذی ہذا حدیث حسن صحیح اور روایت ہے عمران بن حصین سے کہ کہا آیا ایک شخص پاس رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اور کہا تحقیق پوتا میرا مر گیا پس کیا پہنچتا ہے مجکو میراث اوس کی سے فرمایا واسطے تیرے ہے چھٹا حصہ پس جب پھیر ... بلایا اوسکو حضرت نے اور فرمایا واسطے تیرے ہے چھٹا حصہ اور پس جب پشت پھیری بلایا اوسکو فرمایا تحقیق چھٹا حصہ اخیر کا مدد ہے واسطے تیرے نقل کی یہ احمد اور ترمذی اور ابو داؤد نے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث حسن صحیح ہے **ف** رزق ہے یعنی دوسرا چھٹا حصہ بطریق عصبیت کے تجھے دیا اور پہلا بطریق فرضیت کے اور تہائی حصہ ایکبارگی ہی اوسے نہ دیا تاکہ وہ یہ گمان نہ کرے کہ فرض تہائی ہی اور صورت اس مسئلہ کی یہ ہی کہ ایک شخص مرا اور دو بیٹیاں ... اور ایک سائل ہی پس اوسکی مال میں سے اوسکی دو بیٹیونکو دو تہائی پہنچا اور باقی ہا تہائی اوسمیں سے چھٹا حصہ تو دادا کو بطریق فرضیت کے پہنچا اور چھٹا بطریق عصبیت کے

**وعن** قبیصۃ بن ذؤیب قال جاءت الجدۃ الی ابی بکر تسألہ میراثہا فقال لہا ما لک فی کتاب اللہ شیء وما لک فی سنۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شیء فارجعی حتی اسأل الناس فسأل فقال المغیرۃ بن شعبۃ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اعطاہا السدس فقال ابو بکر ہل معک غیرک فقال محمد بن مسلمۃ مثل ما قال المغیرۃ فانفذہ لہا ابو بکر ثم جاءت الجدۃ الاخری الی عمر تسألہ میراثہا فقال ہو ذلک السدس فان اجتمعتما فہو بینکما وایتکما خلت بہ فہو لہا رواہ مالک واحمد والترمذی وابو داؤد والدارمی وابن ماجۃ اور روایت ہے قبیصہ بن ذؤیب کی سے کہ کہا آئی جدہ پاس ابی بکر صدیق کے اور میں کہ مانگتی تھی اونسے میراث اپنی پس کہا واسطے اوسکے نہیں واسطے تیرے بیچ کتاب اللہ کے کچھ اور نہیں واسطے تیرے بیچ سنت یعنی حدیثون رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کچھ یعنی جو حدیثیں کہ مجھکو یاد ہیں انمیں یہ حکم نہیں پاتا پس پھر جا یہانتک کہ پوچھوں لوگوں سے یعنی علماء صحابہ سے تاکہ ان میں کوئی جانتا ہو یہ حکم پھر پوچھا ابو بکر نے لوگوں سے پس کہا مغیرہ بن شعبہ نے کہ حاضر ہوا تھا میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لوایا جدہ کو چھٹا حصہ پس کہا ابو بکر نے مغیرہ کو کیا ہی ساتھ تیرے کوئی سوا تیرے کہ یہ سنا یا دیکھا ہو حضرت سے یعنی احتیاطاً انہوں نے یہ پوچھا پس کہا محمد بن مسلمہ نے مانند اوس چیز کے کہ کہا تھا مغیرہ نے پس جاری کیا اوس حکم کو واسطے اوس جدہ کے حضرت ابو بکر نے پھر آئی جدہ دوسری پاس حضرت عمر کے امیر المؤمنین کی طلب کرتی تھی اپنی میراث اپنی پس کہا حضرت عمر نے چھٹا حصہ ہی پس اگر جمع ہو تم دونوں پس وہ چھٹا مشترک ہی درمیان تم دونون کے اور جو کوئی تم دونون میں سے کہ تنہا ہو ساتھ اوس چھٹے حصہ کے پس وہ چھٹا حصہ اوسکا ہی نقل کی یہ مالک نے اور احمد اور ترمذی اور ابو داؤد اور دارمی اور ابن ماجہ نے **ف** جدہ کہتے ہیں دادی کو بھی اور نانی کو بھی پس حضرت ابو بکر کے پاس جو آئی تھی نانی تھی اور حضرت عمر کے پاس جو آئی دادی تھی اوسی بیت کی چنانچہ ایک روایت میں اسطرح آیا ہی اور اخیر جملہ کا حاصل یہ ہی کہ میراث جدہ کی چھٹا حصہ ہی خواہ ایک ہون یا کئی ہون پس حضرت صدیق نے حکم کیا چھٹے حصہ کا ایک جدہ کے لیے تنہا اسلیے کہ دوسری کا ہونا معلوم نہ تھا اور حضرت عمر کو جب معلوم ہوا دوسری کا ہونا تو حکم کیا کہ دونوں چھٹے حصہ میں شریک ہون

**وعن** ابن مسعود قال فی الجدۃ مع ابنہا انہا اول جدۃ اطعمہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سدسا مع ابنہا وابنہا حی رواہ الترمذی والدارمی والترمذی ضعفہ اور روایت ہے ابن

سو جدہ مرے اپنے مراد غلام آزاد کیا ہوا باپ کا یا باپ کے غلام آزاد کا آزاد کیا ہوا تو وارث ہوگا اوسکا بیٹا اور اوسکے نسل اور یہ خصوص ہی ساتھ عصبہ کے یعنی عصبہ بنفسہ کہ وارث ہوتا ہی مال میت کا وہ وارث ہوتا ہی واسطے غلام آزاد کا پس نہیں وارث ہوتی لڑکی میت کی اگرچہ وارث ہوتی ہی مال کی اسلئے کہ بیٹی عصبہ نہیں بلکہ عصبہ بغیرہ ہی مرد ہی ہوتے ہیں شمنی میں حاصل یہ کہ عورت وارث ولاء کی نہیں ہوتی مگر جبکہ عورت خود کسی غلام کو آزاد کرے یا اوسکا آزاد کیا ہوا کسیکو آزاد کرے تو اوسکی ولاء کی وارث ہوتی ہی شرح طیبی ع

## الفصل الثالث فصل تیسری

عن عبد اللہ بن عمر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ما کان من میراث قسم فی الجاہلیۃ فھو علی قسمۃ الجاہلیۃ وما کان من میراث ادرکہ الاسلام فھو علی قسمۃ الاسلام رواہ ابن ماجۃ روایت ہی عبد اللہ بن عمر سے یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو میراث کہ بانٹی گئی جاہلیت میں سو وہ اوپر بانٹے جاہلیت کے ہی اور جو میراث کہ پایا اوسکو اسلام نے پس وہ اوپر بانٹنے اسلام کے ہی نقل کی یہ ابن ماجہ نے ف یعنی جو میراث کہ ایام جاہلیت میں بٹ چکی اگر کسیکو زیادہ پہنچ گیا واپس کرنا اوسکو نہیں پہنچتا اور اگر کسیکو کم پہونچا اوسکو دعوی باقی کے لینے کا نہیں پہنچتا اور اگر بعد اسلام کے بانٹی جاوے گی تو بحسب حکم اسلام بانٹی جاوے گی ۔ مولانا وعن محمد بن ابی بکر بن حزم انہ سمع اباہ کثیرا یقول کان عمر بن الخطاب یقول عجبا للعمۃ تورث ولا تورث رواہ مالک اور روایت ہی محمد بن ابی بکر بن حزم سے یہ کہ اوسنے سنا اپنے باپ کو اکثر کہتے تھے کہ تھے حضرت عمر بن الخطاب فرماتے کہ تعجب ہی پھوپی کے واسطے نہیں کے کہ وارث ہوتا ہی اوسکا بھتیجا اور نہیں وارث ہوتی وہ بھتیجی کی نقل کی یہ مالک نے ف یہ تعجب ازراہ قیاس و عقل کے ہی اور جبکہ دیکھو طرف بجا آوری حکم کے اور طرف اسکے کہ حکمت اوسکی اللہ تعالی ہی جانتا ہی تو کچھ عجب نہیں اور حاصل حدیث کا یہ ہی کہ اگر پھوپی مر جاوے کسی شخص کی تو وہ وارث ہوتا اوسکا اور اگر وہ شخص مر جاوے تو پھوپی اوسکی وارث نہیں ہوتی اور یہ مبنی ہی اوپر نہ وارث ہونے ذوی الارحام کے والا پھوپیاں ذوی الارحام سے ہیں وارث ہوتی ہیں نزدیک اونکے کہ وارث کرتے ہیں ذوی الارحام کو بحسب تفصیل کے کہ مذکور ہی علم فرائض میں ۔ طیبی ع وعن عمر قال تعلموا الفرائض زاد ابن مسعود والطلاق والحج قالا فانہ من دینکم رواہ الدارمی اور روایت ہی عمر سے فرمایا سیکھو احکام فرائض کے اور زیادہ کیا ابن مسعود نے یہ کہ سیکھو احکام طلاق اور حج کے کہا حضرت عمر اور ابن مسعود نے اسلئے کہ یہ علم ضروریات دین تمہاری سے ہی نقل کی یہ دارمی نے

## باب الوصایا

باب ہی بیچ بیان وصیتوں کے ف وصایا جمع وصیت کی ہی جیسے خطایا جمع خطیہ کی اور وصیت اوسکو کہتے ہیں کہ کوئی شخص زندگی میں کہہ جاوے کہ میرے مرنے کے بعد یوں کرنا اور کبھی استعمال کیجاتی ہی وصیت بمعنی نصیحت کے اور وصیت کرنی عند بعض علماء ظواہر کے نزدیک واجب ہے اور اوروں کی نزدیک مستحب ہے نزد وجوب اور پہلی نازل ہونے میراث کے وصیت واجب تھی جب میراث واجب ہوئی تو واجب ہونا وصیت کا منسوخ ہوا چنانچہ اسی لیے وصیت وارث کے لیے درست نہیں اور لکھا ہی علماء نے کہ جسپر قرض کسیکا آتا ہو یا امانت رکھی ہو تو لازم ہی اوسکو کہ وصیت اوسکی ادا کی کر جاوے اور لکھکر اوسپر گواہیاں کر دیوے

## الفصل الاول فصل پہلی

عن ابن عمر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما حق امرئ مسلم لہ شیء یوصی فیہ یبیت لیلتین الا ووصیتہ مکتوبۃ عندہ متفق علیہ اور روایت ہی ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں لائق مرد مسلمان کو واسطے اوسکے ایک چیز ہو کہ صلاحیت وصیت کی رکھتی ہو قبیل مال اور معاملہ سے ساتھ لوگوں کے گذارے دو راتیں مگر کہ وصیت اوسکی لکھی ہو اوسکے پاس نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف یعنی جو کوئی کسیکا حق رکھتا ہو اپنے ذمہ یا کچھ معاملہ ہو لوگوں سے تو چاہیے کہ دو راتیں گذرنے پاویں مگر وہ اوسکے پاس وصیت نامہ لکھا ہو اور مراد دو راتوں سے زمانہ قلیل ہی اور کہتے ہیں علماء ظواہر طرف واجب ہونے وصیت کے بسبب اس حدیث کے اور نہیں دلالت ہی اسمیں واجب ہونے پر لیکن اگر ہو کسی پر دینا اسکا یا امانت ہو کسیکی تو لازم ہی وصیت کرنی اوسکی اور مستحب ہی جلدی کرنی وصیت اور لازم ہی کہ اوس وصیت کو لکھکر دو گواہیان وصیت نامہ پر کر دیوے ع س وعن سعد بن ابی وقاص قال مرضت عام الفتح مرضا اشفیت علی الموت فاتانی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

يعودني فقلت يا رسول الله ان لي مالا كثيرا وليس يرثني الا ابنتي افاوصي بمالي كله قال لا قلت فالثلثين قال لا قلت
فالشطر قال لا قلت فالثلث قال الثلث والثلث كثير انك ان تذر ورثتك اغنياء خير من ان تذرهم عالة يتكففون
الناس وانك لن تنفق نفقة تبتغي بها وجه الله الا اجرت بها حتى اللقمة ترفعها الى في امرأتك متفق عليه اور روایت ہے سعد بن
ابی وقاص سے کہا بیمار ہوا میں اوس سال کہ فتح ہوا مکہ ایسا بیمار کہ پہنچا میں کنارہ موت پر پس آئے میرے پاس رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم میری عیادت
کو پس کہا میں نے یا رسول اللہ تحقیق واسطے میرے مال ہے بہت اور نہیں وارث میرا کوئی مگر بیٹی میری کیا میں وصیت کروں نہیں ساتھ تمام مال اپنے کے فرمایا کہ
نہیں کہا میں نے پس دو تہائی مال اپنے کی وصیت کروں نہیں فرمایا کہ نہیں کہا میں نے پس آدھے مال کی وصیت کروں فرمایا کہ نہیں کہا میں نے پس تہائی کی وصیت کروں
فرمایا کہ تہائی کی کر اور تہائی بھی بہت ہے تحقیق تو یہ کہ چھوڑ کر جاوے اپنے وارثوں کو غنی بہتر ہے اس سے کہ چھوڑے انکو مفلس اس حال میں کہ ہاتھ پھیلاویں آگے
لوگوں کے مانگنے کے لیے اور تحقیق تو ہرگز نہ خرچ کریگا کوئی مال کہ طلب کرے تو ساتھ اوس خرچ کرنیکے رضامندی اللہ تعالی کی مگر کہ ثواب دیا جاویگا
تو سبب اوس کے یہانتک کہ لقمہ اٹھا دیوے اوسکو طرف منہ بیوی اپنی کے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے **ف** نہیں وارث میرا کوئی الخ یعنی ذوی الفروض
میں سے یا ایسے وارثوں میں سے کہ خوف اونکے ضائع ہونیکا ہو کوئی وارث میرا نہیں سوا بیٹی کے یہہ تاویل اسلیے کی کہ وارث اونکے بہت عصبات تھے
اور اس حدیث میں دلیل ہے اسپر کہ مباح ہے جمع کرنا مال کا اور عدل کرے وارثوں کے حق میں اور اتفاق ہے سب علماء کا اسپر کہ جس میت کا کوئی وارث
ہو تو نہیں جاری ہوتی وصیت اسکی تہائی مال سے زیادہ میں مگر جب کہ وارث جائز رکھیں وصیت کو تو جاری ہوگی اگرچہ ساری مال کی جائز رکھیں اور جس
میت کا کوئی وارث نہو تو بھی مذہب جمہور علماء کا تو یہی ہے کہ زیادہ تہائی سے وصیت صحیح نہ ہوگی اور جائز رکھا ہے اسکو ابو حنیفہ اور علما اونکے نے اور اسحق
اور احمد سے ایک روایت میں اور اس حدیث میں رغبت دلائی ہے اقربا سے سلوک کرنیکی اور شفقت کرنیکی وارثوں پر اور یہہ بھی اس سے معلوم ہوا کہ قرابتیوں سے
سلوک کرنا افضل ہے غیروں کے دینے سے اور یہہ بھی معلوم ہوا کہ مال خرچ کرنے سے اپنے عیال پر ثواب پایا جاتا ہے جبکہ ارادہ کرے اللہ تعالی کی رضامندی کا اور یہہ
بھی معلوم ہوا کہ مباح میں اگر ارادہ کرے رضامندی اللہ تعالی کا تو وہ طاعت ہو جاتی ہے بیوی کے حظ دنیوی ہے اور لقمہ اوسکے منہ میں دینا وقت خوشی کے عادة
ہے اور وہ بہت دور ہے طاعت سے اور امور آخرت سے اور باوجود اسکے حضرت نے فرمایا کہ اگر نوالہ دینے میں ارادہ رضامندی اللہ تعالی کا ہو تو اوسمیں بھی ثواب
ملتا ہے پس غیر حالت میں بطریق اولی ثواب ملیگا طیبی

## الفصل الثاني

فصل دوسری عن سعد بن ابي وقاص قال عادني رسول الله
صلى الله عليه وسلم وانا مريض فقال اوصيت قلت نعم قال بكم قلت بمالي كله في سبيل الله قال فما تركت لولدك قلت هم اغنياء
بخير فقال اوص بالعشر فما زلت اناقصه حتى قال اوص بالثلث والثلث كثير رواه الترمذي روایت ہے سعد بن ابی وقاص سے کہا خبر گیری کی
کو میری آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور میں تھا بیمار پس فرمایا کیا ارادہ وصیت کا کیا ہے تو نے کہا میں نے ہاں فرمایا کسقدر مال کی وصیت کا ارادہ کیا تو نے کہا
میں نے اپنی ساری مال کی وصیت کرنیکا ارادہ کیا ہے بیچ اللہ کی راہ میں فرمایا پس کیا چھوڑا تو نے واسطے اولاد اپنی کے کہا میں نے وہ غنی ہیں ساتھ مال کے پس فرمایا وصیت
دسویں حصہ کی پس ہمیشہ رہا میں کہ کم گنتا تھا اوس چیز کو کہ فرماتے تھے حضرت یہانتک کہ فرمایا وصیت کر تو ساتھ تہائی کے اور تہائی بہت ہے نقل کی یہ
ترمذی نے **وعن** ابي امامة قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول في خطبته عام حجة الوداع ان الله قد اعطى
كل ذي حق حقه فلا وصية لوارث رواه ابو داود وابن ماجة وزاد الترمذي الولد للفراش وللعاهر الحجر وحسابهم على الله وعن
ابن عباس عن النبي صلى الله عليه وسلم قال لا وصية لوارث الا ان يشاء الورثة منقطع هذا لفظ المصابيح وفي رواية الدارقطني
قال لا تجوز وصية لوارث الا ان يشاء الورثة اور روایت ہے ابی امامہ سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے بیچ خطبہ اپنے

عاقدین میں اور لفظ دوسرے کا اور گواہ ہوں دو مرد آزاد یا ایک مرد آزاد اور دو آزاد عورتیں اور ہوں دونوں گواہ مکلف مسلمان اور سنیں دونوں گواہ معاً لفظ عاقدین کی پس نہیں صحیح ہوگا نکاح اگر دو گواہ سنیں متفرق اور جائز ہے ہوا دو گواہ ہونگے فاسق یا حد لگائی گئی قذف میں یا دو اندھے ہوں یا دو بیٹے ہوں عاقدین کے یا دو بیٹے ہوں ایک کے ان دونوں میں سے اور اگر ایک نے کسی کو حکم کیا کہ میری چھوٹی بیٹی کا نکاح ایک شخص سے کر دے پس اوس نے نکاح کیا اوسکا سامنے ایک مرد کے اور باپ ویسکے تو جائز ہوگا اور باپ کے بیٹھے پیچھے سو دو گواہوں کے درست نہیں شرح درمختار ملتقی الابحر ف فوائد نکاح کے پانچ ہیں کم ہونا شہوت کا اور بندوبست ہونا گھر کا اور کثرت کنبہ کی اور مجاہدہ نفس کا بسبب خبرگیری کرنے بیوی اور عیال کی اور پیدا ہونا فرزند صالح کا اور آفات نکاح کے تین ہیں عاجز ہونا طلب حلال سے اور فراخی کرنی حرام میں اور قصور ہونا ادا حقوق عورتوں کی میں اور صبر کرنا عورۃ کی بداخلاقی پر اور اوٹھانا ایذا عورۃ کی اور باز رہنا سبب بیوی اور اولاد کی حقوق اللہ تعالی کی سے پس اگر موجود ہوں فوائد اور جمع ہوں آفات تو تجرد رہنا افضل ہے اور اگر برابر ہوں دونوں امر یعنی فوائد اور آفات برابر ہوں جس چیز سے دین کی باتوں میں زیادتی ہو اوسکو ترجیح دیکا دے مثلاً نکاح کیے سے شہوۃ کم ہوتی ہے اور نکاح کرنے میں حیل یہ ہے کہ عبادت میں ہوسکی کا عورۃ کی بداخلاقی پر تو ترجیح نکاح کو ہے اسلئے کہ نکاح نہ کریگا تو زنا میں گرفتار ہوگا اور خصلتیں پسندیدہ منکوحہ میں آٹھ ہیں ایک دین یک اور حسن اور کمی مہر کی اور ہونا اولاد کا اور باکرہ ہونا اور صاحب نسب ہونا اور یہ کہ نہ ہو بہت قریب یہ خصلتیں احیاء العلوم سے نقل کی گئیں ہیں مولانا عبد العزیز

## الفصل الاول

صح ہے عن عبد اللہ بن مسعود قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا معشر الشباب من استطاع منکم الباءۃ فلیتزوج فانہ اغض للبصر واحصن للفرج ومن لم یستطع فعلیہ بالصوم فانہ لہ وجاء متفق علیہ روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اے گروہ جوانوں کے جو کوئی طاقت رکھے تم میں سے باہ کی یعنی نفقہ اور مہر کی پس چاہیے کہ نکاح کرے پس تحقیق نکاح کرنا بہت دبانے والا ہے نظر کو کہ اجنبی عورت پر نظر نہیں پڑتی اور بہت محفوظ رکھتا ہے ستر کو یعنی حرام کاری سے اور جو شخص کہ نہ طاقت رکھے اسباب نکاح کی پس چاہیے روزہ رکھے پس تحقیق روزہ رکھنا اوسکے لیے خصی کرنا ہے یعنی جیسے فوطے کوٹنے سے شہوۃ جاتی رہتی ہے اسیطرح روزہ رکھنے سے جاتی رہتی ہے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے

ف آدمی بعد بالغ ہونیکے جوان کہلاتا ہے اور حد جوانی کی امام شافعی کی نزدیک تیس برس کی عمر تک ہے اور امام اعظم کے نزدیک چالیس برس کی عمر تک ہے وعن سعد بن ابی وقاص قال رد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی عثمان بن مظعون التبتل ولو اذن لہ لاختصینا متفق علیہ روایت ہے سعد ابن ابی وقاص سے کہا رد کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمان بن مظعون پر تبتل کو یعنی نکاح کی ترک کرنیکو اور اگر اذن دیتے اونکو البتہ خصی ہوتے ہم نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے

ف تبتل کے معنی ہیں انقطاع کرنا عورتوں سے اور ترک کرنا نکاح کا اور تبتل نصاری کے ہاں اچھا تھا پس عثمان بن مظعون صحابی نے تبتل کی اجازت چاہی حضرت نے منع فرمایا کہ بہت ہو نسل اور ہمیشہ جہاد ہوتا رہے اسپر سعد بن ابی وقاص راوی نے کہا کہ اگر عثمان کو حضرت اجازت تبتل کی دیتے تو ہم سب اپنے کو خصی کر ڈالتے تا احتیاج طرف عورتوں کے نہ پڑتی کہا طیبی نے کہ حق ظاہر یہ تھا کہ کہا جاتا اگر حضرت اذن دیتے عثمان کو تو ہم بھی تبتل کرتے پس یہ نہ کہا اور کہا کہ ہم خصی ہوتے یہ مبالغہ کیا ہے یعنی اگر حضرت اونکو اذن دیتے تو ہم مبالغہ کرتے تبتل میں یہاں تک کہ خصی ہو جاتے اور نہیں ارادہ کیا ساتھ اسکے حقیقۃ خصی ہونا اسلئے کہ وہ غیر جائز ہے اور نووی نے کہا کہ سعد نے یہ کہا گمان اونکے کہ جائز ہے خصی ہونا اور یہ گمان انکا موافق واقع کے نتھا اسلیے کہ خصی ہونا آدمی کو ہمیشہ حرام ہے چھوٹا ہو یا بڑا ہو اور اسیطرح خصی کرنا ہر جانور غیر ماکول کا حرام ہے اور جو جانور کھایا جاتا ہے اوسکا خصی کرنا درست ہے چھوٹی عمر میں اور حرام ہے بڑی عمر میں اور امام شافعی کے نزدیک بغیر نکاح کے رہنا افضل ہے ملا علی نے مرقاۃ میں دلیل شافعی کی نقل کر کر نقل کی ہیں بہت سی دلیلیں امام ابوحنیفہ کی کہ انکے نزدیک نکاح کرنا ہی افضل ہے اور نووی شافعی نے تو جانور خصی کرنے میں یہ تفصیل لکھی ہے جو ذکر کی گئی ہے اور درمختار اور ہدایہ میں بدون تفصیل عمر کے لکھا ہے کہ خصی کرنا چارپایوں کا جائز ہے وعن ابی ہریرۃ قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم تنکح المرأۃ لاربع لمالہا ولحسبہا ولجمالہا ولدینہا فاظفر بذات الدین تربت یداک متفق علیہ روایت ہے ابی ہریرہ

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح کیا جاتا ہے عورت سے بسبب چار چیزون کے بسبب مال اوسکے کے اور بسبب حسب اوسکے کے اور بسبب جمال اوسکے کے اور بسبب دین
اوسکے کے پس مطلب پا تو ساتھ دین والی کے خاک آلودہ ہون دونون ہاتھ تیرے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے **ف** بسبب حسب اوسکے یعنی بسبب بزرگی اور شرافت
اوسکی ذات میں اور اوسکی قوم مین یعنی لوگ طالب اسکے ہوتے ہین کہ عورت ہو قوم با شرافت سے کہ بیچ نسبت فرزندونکے اوس سے شرف حاصل ہو اور حاصل حدیث کا
یہ ہے کہ عادت لوگونکی یہہ ہے کہ عورتون کے نکاح کرنے مین رغبت کرتے ہین بسبب چار چیزون مذکورہ کے پس دیندار کو لائق یہہ ہے کہ عورت دیندار کا طالب ہو اور خاک آلودہ
ہون الخ یعنی خوار و ہلاک ہو سو یہہ بددعا ہے لیکن یہان دعای بد منظور نہین ہے بلکہ مراد رغبت دلانی ہے اوپر کوشش کرنیکے بیچ طلب کرنے عورت دیندار کے ع ش ع
**وعن** عبد اللہ بن عمرو قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدنیا کلہا متاع وخیر متاع الدنیا المرأۃ الصالحۃ رواہ مسلم
اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا تمام متاع ہے اور بہتر متاع دنیا کی عورت نیکبخت ہے نقل کی یہ مسلم نے **ف**
متاع ہے یعنی دنیا فائدہ اوٹھانا قلیل ہے اور نفع ہے جاتا بہتر متاع دنیا کی یعنی بہتر اوس چیز کی کہ فائدہ اوٹھاتے ہین ساتھ اوسکے دنیا مین عورت
نیکبخت ہے اسلیے کہ مددگار ہوتی ہے امور آخرۃ پر ش ع **وعن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیر نساء رکبن الابل
صالح نساء قریش احناہ علی ولد فی صغرہ وارعاہ علی زوج فی ذات یدہ متفق علیہ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے بہتر ان عورتونکی کہ سوار ہوتی ہیں اونٹون پر نیکبخت عورتین قریش کی ہین بہت شفیق ہوتی ہین سب عورتون سے اولاد پر بیچ چہوٹی عمر اونکی کے اور
بہت حفاظت کرتی ہین سب عورتون سے خاوند کے بیچ مال اوسکے کہ اونکے قبضہ مین ہوتا ہے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے **ف** سوار ہوتی ہین الخ مراد عورتین
عرب کی ہین کہ اکثر عادت اونٹ کی سواری کی رکہتی ہین پس گویا کہ فرمایا بہترین عورتین عرب کی نیکبخت عورتین قریش کی ہین ش ع ح ع **وعن** اسامۃ
بن زید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما ترکت بعدی فتنۃ اضر علی الرجال من النساء متفق علیہ اور روایت ہے اسامہ
بن زید سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہین چہوڑا مینے پیچہے اپنے کوئی فتنہ کہ زیادہ ضرر کرتا ہو مردونکو عورتون سے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف**
اسلیے کہ طبیعتین مردونکی اکثر خواہش کرتی ہین طرف عورتونکی اور پڑتے ہین بیچ حرام مین اور سعی کرتے ہین قتال اور عداوت مین بسبب عورتونکی اور ادنی درجہ یہہ ہے کہ رغبت
دلاتی ہین عورتین مردونکو دنیا مین اور دنیا سے زیادہ اور کونسی چیز مضر ہے کہ اوسکے حق مین فرمایا ہے حضرت نے حب الدنیا راس کل خطیئۃ اور یہہ جو فرمایا کہ پیچہے میرے
اس سے معلوم ہوا کہ ظہور عورتون کے فتنہ کا بعد حضرت کے بہت ہوا حضرت کی زمانہ مین ایسا نہ تہا اسلیے کہ اوسوقت مین غلبہ حق کا تہا اور بعد حضرت کے غلبہ باطل کا ہوا
ع **وعن** ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الدنیا حلوۃ خضرۃ وان اللہ مستخلفکم فیہا فینظر کیف تعملون
فاتقوا الدنیا واتقوا النساء فان اول فتنۃ بنی اسرائیل کانت فی النساء رواہ مسلم اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نے دنیا شیرین سبز ہے اور تحقیق اللہ خلیفہ کرنیوالا ہے تمکو دنیا مین پس دیکہتا ہے کسطرح عمل کرتے ہو پس بچو دنیا سے اور بچو عورتون سے پس تحقیق اول فتنہ
بنی اسرائیل کا تہا بسبب عورتون کے نقل کی یہہ مسلم نے **ف** دنیا شیرین الخ یعنی میٹہی شیرین ہے مرغوب الطبع ہے اور سبز ہے آنکہون مین اچہی معلوم ہوتی ہے ایسی ہی دنیا
دلون مین پیاری ہے اور آنکہون مین اچہی معلوم ہوتی ہے اور اللہ خلیفہ کرنیوالا ہے الخ یعنی تمکو خلیفہ کیا ہے دنیا مین یعنی تم بمنزلہ وکیلون کے ہو بیچ تصرف کرنے کی دنیا
مین اور حقیقت مین دنیا ملک اللہ تعالی کی ہے پس دیکہتا ہے اللہ تعالی کہ کیونکر تم تصرف کرتے ہو یا یہ معنی اسکے یہہ ہین کہ اللہ تعالی نے کیا ہے تمکو خلیفہ اون لوگون کا
کہ تہے پہلے تمسے پس دیا تمکو جو کچہہ کہ اونکے پاس تہا پس دیکہتا ہے کہ کیونکر عبرت پکڑتے ہو ساتہہ حال اونکے اور کیونکر تدبیر کرتے ہو اونکے مال مین اور بچو دنیا سے یعنی دنیا
کے مال جاہ پر فریفتہ نہو کہ وہ فنا ہونیوالی ہے اور اوسکے حلال مین حساب ہوتا ہے اور اوسکی حرام پر عذاب ہے اور ڈرو عورتون سے یعنی بسبب اونکی میل کرو ممنوع چیزونکی طرف
اور اول فتنہ بنی اسرائیل کا الخ منقول ہے کہ حضرت موسی علیہ السلام کی وقت مین ایک شخص بلعم بن باعور نامی مستجاب الدعوات تہا اور اسم اعظم اوسکو یاد تہا جبکہ

حضرت موسی علیہ السلام بقصد جنگ جبارون کے ولایت شام مین بیچ زمین بنی کنعان کے اوترے تو قوم بلعم بلعم کے پاس آئی اور کہا کہ موسی علیہ السلام بہت سا لشکر لیکر ہمارے نکالنے اور قتل کرنے کے لیے آئے ہین ہمارے لیے دعا کرو کہ یہان سے پھر جاوین بلعم نے کہا کہ مین جو کچھ جانتا ہون تم نہین جانتے پیغمبر خدا اور مؤمنین پر کیونکر بد دعا کرون اور اگر مین دعای بد کرون تو دنیا اور آخرت میری دونون جاتی ہین اوسکی قوم نے بہت الحاح و تکرار کی بلعم نے کہا کہ مین استخارہ کر لون اور اللہ تعالی سے دیکھون کیا حکم ہوتا ہے اور وہ بغیر استخارہ کے کوئی کام نہ کرتا تہا جبکہ استخارہ کیا تو خواب مین منع کیا کہ پیغمبر اور مومنون پر بد دعا مت کر بلعم نے اپنی قوم کے آگے یہہ خواب ظاہر کیا قوم اوسکی اوسکے لیے تحفہ لائی اور بہت الحاح اور تکرار اور تضرع اور زاری کی یہانتک کہ اوسکو فتنہ مین ڈالا اور بلعم نے اپنی گدہی پر سوار ہوکر متوجہ ہوا طرف پہاڑ حسبان کے کہ تا لشکر موسی کو دیکھے اور راہ مین کئی بار اوسکا گدہا زمین پر گرا اور وہ بہت مارکر اوسکو اوٹہاتا تہا آخر گدہا ساتہہ حکم الہی کے بولا کہ وای ای بلعم نہین دیکھتا ہے تو کہ کہان جاتا ہے اور ملائکہ میرے آگے آکر مجکو پھیرتے ہین بلعم نے گدہی کو چھوڑکر پیادہ پا ہوکر پہاڑ پر چڑہا اور دعای جو کہتا برا کہ بنی اسرائیل کے حق مین زبان سے نکالنی کا ارادہ کرتا تہا قدرت الہی سے بجای بنی اسرائیل کے نام قوم بلعم کا زبان سے نکلتا تہا قوم نے کہا کہ یہہ کیا کرتے ہو بلعم نے کہا کہ حق تعالی ہی کیطرف سے یہہ بغیر ارادہ میرے کے نکلتا ہے بعد ازان زبان بلعم کی منہ سے نکلکر سینہ پر آپڑی اور کہا کہ دنیا و آخرت میری خوب برباد گئین لیکن حیلہ کرنا چاہیے کہ اپنی عورتونکو آراستہ کرکر کچھ چیزین اونکے ہاتہہ مین دیکر بہیجو بنی اسرائیل کے لشکر مین اون چیزون کے بیچنے کے حیلہ سے اور اونکو کہدو کہ اگر کوئی شخص بنی اسرائیل مین سے کسیکو تم مین سے بلاوے تو انکار نکرنا اگر ایک شخص بہی اونمین سے زنا مین مبتلا ہوگا تو ہم تمہارے سر ہو جاوینگے قوم بلعم نے ایسا ہی کیا جبکہ عورتین اونکی لشکر بنی اسرائیل مین آئین تو ایک عورت تہی کہ نام اوسکا کستی بنت صور تہا وہ گذری آگے ایک سردار بنی اسرائیل کے کہ زمری بن شلوم اوسکا نام تہا وہ اوس عورت کو دیکھکر فریفتہ اوسکے جمال کا ہوا اور ہاتہہ اوسکا پکڑکر حضرت موسی علیہ السلام کے پاس لیگیا اور کہا کہ اسکو مجپر حرام کہتے ہو حضرت موسی علیہ السلام نے فرمایا ہان مت جا اسکے پاس بخلاف زمری نے کہا [illegible] تمہارا نہین ہونگا اور اوس عورت کو خیمہ مین لیجاکر اوس سے زنا کیا حق تعالی نے اوسکی شامت سے وبا لشکر بنی اسرائیل پر بہیجی ایک ساعت مین ستر ہزار آدمی ہلاک ہوگئے فنحاص بن حضرت ہارون کا کہ مرد قوی اور دلاور تہا حضرت موسی کا [illegible] تہا اس امر سے خبر پاکر حربہ اپنا لیکر زمری کے خیمہ مین آیا اور زمری کو اور اوس عورت کو مار ڈالا اور کہا الہی کیا بسبب اس شخص کے ہلاک کرتا ہے تو اوسی وقت وبا دفع ہوگئی پس جو حدیث مین فرمایا کہ اول فتنہ بنی اسرائیل کا بسبب عورتونکے تہا وہ یہہ تہا جو مذکور ہوا نقل بحر العلوم

وعن ابن عمر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الشؤم فی المرأۃ والدار والفرس متفق علیہ وفی روایۃ الشؤم فی ثلثۃ فی المرأۃ والمسکن والدابۃ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نحوست عورت مین ہے اور گہر مین اور گہوڑے مین نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے اور ایک روایت مین یون ہے کہ تین چیزون مین ہوتی ہے عورتون مین اور مکان مین اور چارپاون مین **ف** شوم ضد یمن کی یعنی بے برکتی کہ اوسکو نحوست بہی کہتے ہین ہوتی ہے ان تین چیزون مین مراد نحوست سے کیا ہے بعضون نے تو کہا کہ نحوست گہر کی یہہ ہے کہ تنگ ہو اور ہمسائے برے ہون اور نحوست عورت کی یہہ ہے کہ بہت ہو مہر اوسکا اور بدخلق ہو اور زبان دراز ہو اور بانجھ ہو اور نحوست گہوڑے کی یہہ ہے کہ شوخ ہو اور شریر ہو قدم اوسکا اور نہ جہاد کیا جاوے اوسپر اور بعضون نے کہا کہ مراد نحوست ہونے سے انمین یہہ ہے کہ اگر ہوتی نحوست کسی چیز مین تو ان تین چیزون مین ہوتی پس معلوم ہوا کہ نحوست کسی چیز مین نہین ہے اور یہہ تین چیزین قابل نحوست کے تہین جیسے اور حدیث مین فرمایا کہ اگر کوئی چیز بڑہ جاتی تقدیر سے تو عین تہی یعنی نظر اور بعضون نے کہا یہہ تعلیم ہے حضرت کی طرف سے امت کو کہ جسکو گہر ہو کہ مکروہ جانتا ہو رہنا اوسکا یا عورت ہو کہ ناگوار ہو اوسکو صحبت اوسکی یا گہوڑا ہو کہ اچہا نہ معلوم ہوتا ہو اوسکو تو جدا کرے انسے کہ اوس گہر سے اوٹہہ جاوے اور طلاق دیدے اوس عورت کو اور بیچ ڈالے گہوڑے کو پس نہین ہے یہہ قبیل طیرہ منہی عنہا سے یعنی شگون بد ماننا جو منع ہے یہہ اس قبیل سے نہین جاننا چاہیے کہ لوگون مین جو مشہور ہے کہ یہہ مکان نامبارک ہوا یا قدم اسکا بد ہے یا عورت کا نامبارک ہے وہ یہان مراد نہین ہے [illegible]

وعن جابر قال کنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی غزوۃ فلما قفلنا کنا قریبا من المدینۃ قلت یا رسول اللہ انی حدیث عہد بعرس قال تزوجت قلت نعم قال أبکر أم ثیب قلت بل ثیب

عمد کی سخت ہی مانند دیت عمد کے اور نہ مارا جاوے صاحب شبہ عمد کا نقل کی یہ ابو داؤد نے ف قصاص الخ یعنی جسنے کہ قتل کیا بطریق شبہ عمد کے اوسکو قصاص میں قتل
نہ کیجیو یہ کلام فرمایا واسطے دفع توہم جائز ہونی قصاص کے شبہ عمد میں یعنی اگر کوئی یہ توہم کرے کہ جب مشابہ عمد کی ہوا تو چاہیے کہ حکم اسکا حکم عمد کا ہو تو
توہم کی دفع کی لیے اسطرح فرمایا اور بیان قتل عمد اور شبہ عمد کا اوپر ہو چکا ہی ع ح وَعَنْهُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قَضٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فِي الْعَيْنِ الْقَائِمَةِ السَّادَّةِ لِمَكَانِهَا بِثُلُثِ الدِّيَةِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہی عمرو سے کہ نقل کی اپنے باپ سے اوسنے اپنے دادا سے کہ کہا حکم
فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بیچ ایسی آنکھ کی کہ ٹھہری ہی اپنی جگہہ اور جاتی رہی ہو روشنی اوسکی ساتھ تہائی دیت کے نقل کی یہ ابو داؤد اور نسائی
نے ف یعنی کسیکی آنکھ زخمی ہوئی کہ بینائی اوسکی جاتی رہی لیکن اپنی جگہہ سے نہ نکلی اور بیچ حال سابق کے اوسکی کچھ فرق نہ ہوا اور پہلی گذر چکا کہ دونوں آنکھ
تلف ہونی میں تمام دیت ہی کہ سو اونٹ ہیں اور ایک آنکھ کی تلف ہونی میں پچاس اونٹ ہیں اور یہ حدیث دلالت کرتی ہی اوپر کہ بیچ تلف ہونے آنکھ کے
اسطرح تہائی دیت ہی اور بعضی علما کا مذہب یہی ہی اور اکثر علما نزدیک واجب کی ہی اس صورت میں حکومت عدل کی اسلیے کہ منفعت بالکل نہیں جاتی ہی پس حکم
حکم اوس دانت کے ہوئی کہ سیاہ ہو گیا مارنے سے اور معنی حکومت کی یہ ہیں کہ اگر وہ زخمی غلام ہوتا تو کس قدر کم ہوتا بسبب زخم کے اوسکی قیمت میں پس اوسی قدر ہوگا
اوسکی دیت میں سے اسقدر اور اس حدیث کو بھی اوپر معنی حکومت کے حمل کیا ہی یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں ساتھ تہائی دیت کے حکم فرمایا بطریق حکومت کے
نہ کہ بطریق قاعدہ کلیہ کے اور کلام تورپشتی کا دلالت کرتا ہی اوپر ضعف اس حدیث کی کلام ہی واللہ اعلم وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ
قَضٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْجَنِيْنِ بِغُرَّةٍ عَبْدٍ اَوْ اَمَةٍ اَوْ فَرَسٍ اَوْ بَغْلٍ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَقَالَ رَوٰى هٰذَا الْحَدِيْثَ حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ وَ
خَالِدُ الْوَاسِطِيُّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو وَلَمْ يَذْكُرَا اَوْ فَرَسٍ اَوْ بَغْلٍ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہی محمد بن عمرو سے کہ نقل کی ابی سلمہ سے اونے
ابو ہریرہ سے کہ کہا حکم فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بیچ بچے کے کہ پیٹ میں مر گیا ساتھ غرہ کے کہ غلام یا لونڈی یا گھوڑا
یا خچر نقل کی یہ ابو داؤد نے اور کہا روایت کی یہ حدیث حماد بن سلمہ نے اور خالد واسطی نے محمد بن عمرو سے اور نہیں ذکر کیا ہر ایکنے دونوں میں سے لفظ
او فرس او بغل یعنی یہ زیادتی نہیں ذکر کی پس ہوئی یہ زیادتی شاذہ اور حدیث ضعیف نقل کی یہ ابو داؤد اور نسائی نے ف کہا طیبی نے کہ غرہ
غرہ کے کہتی ہیں بہت نفیس چیز کو اور اطلاق کیا گیا ہی اسجگہ انسان پر اسلیے کہ اللہ تعالے نے پیدا کیا ہی انسان کو احسن تقویم میں اور کہا بعضوں نے کہ ذکر فرس
اور بغل کا وہم ہی راوی سے اسلیے کہ غرہ نہیں اطلاق کیا جاتا ہی مگر انسان مملوک صورت پر ع غ ح وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ
جَدِّهٖ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ تَطَبَّبَ وَلَمْ يُعْلَمْ مِنْهُ طِبٌّ فَهُوَ ضَامِنٌ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہی عمرو
بن شعیب سے کہ نقل کی اپنے باپ سے اونے اپنے دادا سے یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص تطبب کرے یعنی تکلف علاج کرے اور نہیں جانی گئی
اوس سے طب یعنی مشہور نہیں ہی ساتھ طب کے اور مہارت نہیں رکھتا اوسمیں پس مر گیا کوئی اوسکی علاج سے پس وہ ضامن ہی نقل کی یہ ابو داؤد اور نسائی
نے ف یعنی جو شخص کہ علم طب کا نہ رکھتا ہو اور اوسکی قواعد سے واقف نہو پھر کسیکا علاج کرے اور علاج عام ہی کہ آپ اپنے ہاتھ سے کرے مانند کھولنے فصد وغیرہ کے یا
تجویز کرنے نسخہ کے کرے اور وہ مریض اسکے سبب تلف ہو جاوے تو وہ ضامن ہے یعنی اوسکی دیت اوسکی عاقلہ پر لازم آتی ہی سب علما کے نزدیک اور نہیں لازم آتا قصاص
اوسپر بسبب اذن دینے مریض کے ساتھ اوسکی ع غ ح وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ اَنَّ غُلَامًا لِاُنَاسٍ فُقَرَاءَ قَطَعَ اُذُنَ غُلَامٍ لِاُنَاسٍ اَغْنِيَاءَ
فَاَتٰى اَهْلُهُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا اِنَّا اُنَاسٌ فُقَرَاءُ فَلَمْ يَجْعَلْ عَلَيْهِ شَيْئًا رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت
ہی عمران بن حصین سے یہ کہ ایک لڑکے فقیروں کی نے کان کاٹ ڈالا ایک لڑکے دولتمندوں کا پس آئے نبی دار اوس لڑکے کے کان کاٹنے والے کے حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور عرض کیا کہ ہم محتاج لوگ ہیں پس مقرر نہ کی حضرت نے اوسپر کوئی چیز نقل کی یہ ابو داؤد نے ف اسلیے کہ عاقلہ اوسکی تہی محتاج اور

اور جنایت لڑکی کی خاطر ہوئی ہی اسلیے کہ وہ جنایت خطا ہی کیونکہ نہیں صادر ہوئی اختیار صحیح سے چنانچہ اسلیے نہیں قصاص لیا جاتا لڑکی سے قتل میں اور ضرر پہنچانے
عضو میں دیت کے اور مثل اوسکے ہی کہ کاٹے الا کان کا تدارک اسلیے کہ اگر ہوتا غلام تو متعلق ہوتی جنایت اوسکی ساتھ رقبہ یعنی ذات اوسکی کے اور رقبہ اوسکا بیچا
دفع کرنا ذکر کیا اوسکو ابن الملک عفی عنہ من علمائنا ع **الفصل الثالث** تیسری فصل **عن علی انہ قال دیۃ شبہ العمد اثلاثا**
**ثلث وثلثون حقۃ وثلث وثلثون جذعۃ واربع وثلثون ثنیۃ الی بازل عامہا کلہا خلفات وفی روایۃ قال فی الخطاء ارباعا**
**خمس وعشرون حقۃ وخمس وعشرون جذعۃ وخمس وعشرون بنات لبون وخمس وعشرون بنات مخاض رواہ ابوداود** روایت
ہی علی سے یہہ کہ اونہوں نے فرمایا کہ دیت شبہ عمد کی ہی تین طرح کی اونٹ دینے آتی ہیں تینتیس اونٹنیاں اسطرح کی جو تیسری برس میں لگی ہوں اور تینتیس اونٹنیاں
اسطرح کی کہ پانچویں برس میں لگی ہوں اور چونتیس اونٹنیاں کہ چھٹی برس میں لگی ہوں آٹھہ برس تک کہ نویں برس میں لگی ہوں اور سب حاملہ اور ایک روایت میں
حضرت علی سے یون آیا ہی کہا ع قتل خطا کی چار قسم کی اونٹنیاں دی آتی ہیں پچیس تین تین برس کی اور پچیس چار چار برس کی اور پچیس دو دو برس کی اور پچیس ایک ایک
برس کی نقل کی یہہ ابوداود نے **وعن مجاہد قال قضی عمر فی شبہ العمد ثلاثین حقۃ وثلثین جذعۃ واربعین خلفۃ ما بین ثنیۃ الی بازل عامہا**
**رواہ ابوداود** اور روایت ہی مجاہد سے کہا حکم فرمایا حضرت عمر نے بیچ قتل شبہ عمد کی تیس اونٹنیاں تین تین برس کی اور تیس چار چار برس کی اور چالیس
اونٹنیاں حاملہ بیچ پانچ برس پوری کی اور آٹھہ برس پوری کی نقل کی یہہ ابوداود نے ف یہہ موافق مذہب شافعی کی ہی **وعن سعید بن المسیب ان**
**رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضی فی الجنین یقتل فی بطن امہ بغرۃ عبد او ولیدۃ فقال الذی قضی علیہ کیف اغرم من لا شرب**
**ولا اکل ولا نطق ولا استہل ومثل ذلک یطل فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انما ہذا من اخوان الکہان رواہ مالک والنسائی**
**مرسلا ورواہ ابوداود عنہ عن ابی ہریرۃ متصلا** اور روایت ہی سعید بن مسیب سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا بیچ لڑکی کے کہ
مارا جاوے اپنی ماں کی پیٹ میں ساتھہ غرہ کے غلام ہو یا لونڈی پس کہا اوس شخص نے کہ حکم کیا گیا تھا اوسپر کسطرح تاوان بہرون میں اوس شخص کا کہ نہ پی
اوسنے کوئی چیز اور نہ کہائی اور نہ بولا اور نہ چلایا اور مانند اس قتل کے ساقط کیا جاتا ہی پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سوا اسکے
نہیں کہ یہہ کاہنوں کے بھائیوں میں سے ہی نقل کی یہہ مالک اور نسائی نے مرسل یعنی ساتھہ حذف صحابی کے اور نقل کی یہہ ابوداود نے سعید سے
اور اوسنے نقل کی ابی ہریرہ سے ساتھہ طریق اتصال کے ف کاہن اوسکو کہتے ہیں کہ خبر غیب کی بتاتا ہی اور حضرت نے اوسکو کاہن کا بھائی اسلیے فرمایا کہ
وہ بھی اپنی جھوٹی باتوں کو ساتھہ عبارت مسجع اور مقفی کے بیان کرتی ہیں لوگوں کے فریفتہ کرنے کے لیے اور مطلق عبارت مسجع و مقفی مذموم
نہیں ہی اسلیے کہ حضرت سے سجع اکثر بولی ہیں جیسے کہ اس دعا میں ہی اللہم انی اعوذبک من علم لا ینفع ومن قلب لا یخشع الخ بلکہ عبارت سجع وہ مذموم ہی کہ
جو بتکلف ہو اور غرض اوس سے رواج دینا باطل کا ہو جیسے کہ اس شخص نے کیا اور کہا شمنی نے ذکر جو کوئی مارے عورت کے پیٹ پر اور اوسکی پیٹ سے بچہ نکل
پڑے مردہ تو واجب ہوتا ہی غرہ یعنی پانسو درہم مارنے والے کے عاقلہ پر اور یہی تفسیر غرہ کی پانسو درہم اسلیے کی کہ اکثر روایتوں میں آئی ہی اور جب
بچہ پیٹ میں سے نکلے اور پہر مر جاوے تو پوری دیت آتی ہی ع

## باب ما لا یضمن من الجنایات

باب ہی بیچ بیان اون چیزون کے کہ نہیں تاوان لیا جاتا اونمین بسبب قصور کے **الفصل الاول** پہلی فصل **عن ابی ہریرۃ قال قال**
**رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم العجماء جرحہا جبار والمعدن جبار والبئر جبار متفق علیہ** روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے چارپائی کا زخم کر دینا اوسکا معاف ہی اور کان بہی معاف ہی اور کوئیں میں گر کر مرے معاف ہی نقل کی یہہ بخاری اور
مسلم نے ف چارپائی الخ یعنی جانور کے مونہہ سے آدمی یا اونکے سے کوئی شخص مر جاوے یا کوئی چیز ضائع ہو جاوے تو اوسکا بدلہ کچھہ نہیں بشرطیکہ اوسکی

خبر دیجیے تجکو اسکی کہ اگر جھانکے تجکو فرد ایسے تو تشبیہ ہی کہا اوسنے خبر دیجیے تجکو اسکی اگر ہیں پڑا لوں اوسکو یعنی تو اوسکا کیا حال ہے فرمایا کہ وہ دفع
مین ہی نقل کی یہ مسلم نے ف یعنی نہیں کچھ تعبیر اور اس حدیث مین دلیل ہے اس پر کہ دفع کرنا قاتل کا اور ہلاک کرنا اوسکا دفع مین مباح ہے ع وعنه
انه سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لو اطلع في بيتك احد ولم تاذن له فخذفته بحصاة ففقات عينه ما كان عليك من
جناح متفق عليه اور روایت ہی ابی ہریرہ سے یہ کہ اونہوں نے سنا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے اگر جھانکے تیری گھر مین کوئی یعنی دروازہ بند ہو اور
اوسکی تو اجازت نہ دے جہانکی اسحال میں کہ نہیں پروانگی دی ہے تو نے اوسکو یعنی گھر مین آنیکی پس ماری تو ساتھ کنکری کی پس پھوٹی تو آنکھ اوسکی نہیں تجپر گناہ
نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف ظاہر اس حدیث پر عمل کیا ہے شافعی نے کہ ساقط کیا اوس سے ضمان آنکھ کا اور کہا ابو حنیفہ نے کہ اوسپر ضمان ہے اور
حدیث محمول ہے مبالغہ اور زجر شدید پر واللہ اعلم ع ح وعن سهل بن سعد ان رجلا اطلع في جحر في باب رسول الله صلى الله
عليه وسلم ومع رسول الله صلى الله عليه وسلم مدرى يحك به راسه فقال لو اعلم انك تنظرني لطعنت به في عينك
انما جعل الاستئذان من اجل البصر متفق عليه اور روایت ہی سہل بن سعد سے یہ کہ ایک شخص نے جھانکا بیچ سوراخ دروازہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کے اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھا ایک خار تھا کہ کھجلاتے تھے اوس سے سر اپنا پس فرمایا اگر جانتا میں یعنی یقینا کہ تو
دیکھتا ہی مجکو یعنی قصد البتہ مارتا میں اسکو تیری آنکھ مین ہیں مقرر کی گئی ہی شرع مین پروانگی مانگنی یعنی وقت آنے بیچ گھر بیگانہ کے مگر واسطے بچنے
کے نظر کرنے سے طرف غیر محرم کے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف پس نظر کرنی بغیر اذن کی مانند داخل ہونے بغیر اذن کے ہی ع ح وعن
عبد الله بن مغفل انه راى رجلا يخذف فقال لا تخذف فان رسول الله صلى الله عليه وسلم نهى عن الخذف وقال انه لا يصاد
به صيد ولا ينكا به عدو ولكنها قد تكسر السن وتفقا العين متفق عليه اور روایت ہی عبد اللہ بن مغفل سے یہ کہ دیکھا اونہوں نے
ایک شخص کو کہ پھینکتا تھا کنکر ساتھ انگوٹھی اور انگلی شہادت کے پس کہا اونہوں نے کہ نہ پھینک تو کنکر اسلیے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
منع فرمایا ہی اسطرح کے کنکر پھینکنے سے اور فرمایا کہ تحقیق نہیں شکار کیا جاتا ہی ساتھ اسکے شکار اور نہ زخمی کیا جاتا ہی ساتھ اسکے دشمن یعنی
دشمنان دین سے یعنی نہ اسمیں فائدہ دنیا کا ہی اور نہ دین کا محض لہو و لعب ہی اور باوجود اسکے لوگون کو ضرر بہی پہنچتا ہی جیسی کہ فرمایا
ولیکن یہہ پھینکنا توڑ ڈالتا ہی دانت کو اور پھوڑ دیتا ہی آنکھ کو نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف کہا ابن ملک نے کہ منع کیا حضرت نے
اس سے اسلیے کہ مصلحت نہیں ہی اسمیں اور خوف ہی فساد کا اور یہی حکم ہی ہر چیز کا کہ اوسمیں یہ بات پائی جاتی ہی ع وعن
ابي موسى قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا مر احدكم في مسجدنا او في سوقنا ومعه نبل فليمسك على نصالها ان
يصيب احدا من المسلمين منها بشيء متفق عليه اور روایت ہی ابی موسی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ گذرے
ایک تمہارا بیچ مسجد ہماری کے یا بیچ بازار ہمارے کے اور ساتھ اوسکے ہوں تیر پس چاہیے کہ بند کرے یعنی ہاتھ سے اونکی پیکانوں پر اسلیے کہ نہ لگیگا
مسلمانون مین سے اونسے کچھہ نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف بیچ مسجد ہماری کے الخ یعنی مسلمانوں کی مسجدوں اور بازاروں مین اور جتنی
جگہیں مسلمانوں کے جمع ہونیکی ہیں اور نہیں کہ حکم میں ہیں اور مانند تیروں کے اور ہیں ہتیار وغیرہ بہی کہ اونکو بہی مجمع مین اسطرح استعمال کرے
کہ لوگوں کو ایذا ہو ع وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يشير احدكم على اخيه بالسلاح فانه لا يدري
لعل الشيطان ينزع في يده فيقع في حفرة من النار متفق عليه اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
نہ اشارہ کرے ایک تمہارا اوپر بہائی اپنے کے ساتھ ہتیار کے اسلیے کہ تحقیق وہ نہیں جانتا شاید کہ شیطان کھینچ لے ہتیار کو اوسکے ہاتھ سے یعنی جا لگے

اوسکے بیچ جا پڑے یعنی گرو ہی آگ کے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** یعنی شیطان ہاتھ اوسکے سے ہتیار گرادے کسی بہائی مسلمان کو اور اوسکے سبب سے مستوجب دوزخ کا ہوئے **وَعَنْهُ** قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اَشَارَ اِلٰى اَخِيْهِ بِحَدِيْدَةٍ فَاِنَّ الْمَلٰئِكَةَ تَلْعَنُهٗ حَتّٰى يَضَعَهَا وَاِنْ كَانَ اَخَاهُ لِاَبِيْهِ وَاُمِّهٖ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ اشارہ کرے طرف بہائی اپنے کے ساتہہ لوہے کے پس تحقیق فرشتے لعنت کرتے ہیں اوسکو یہانتک کہ رکہدے اوسکو اگرچہ وہ اشارہ کرنیوالا بہائی اوسکا حقیقی ہو نقل کی یہہ بخاری نے **ف** یعنی بہائی بہائی کو قتل کرنیکا قصد نہیں کرتا ہے اگر یہہ اشارہ کرنا ازراہ ہنسی کے ہوگا اور باوجود اسکے لعنت ہوتی ہے اوپر اس کے تو معلوم ہوا کہ یہہ منع ہے اور اوس سے **وَعَنِ** ابْنِ عُمَرَ وَاَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ حَمَلَ عَلَيْنَا السِّلَاحَ فَلَيْسَ مِنَّا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَزَادَ مُسْلِمٌ وَمَنْ غَشَّنَا فَلَيْسَ مِنَّا اور روایت ہے ابن عمر اور ابی ہریرہ سے کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا جو شخص کہ اوٹھاوے ہمپر ہتیار یعنی ہم پر ازراہ ہنسی کے کہینچے ہتیار پس نہیں ہم میں سے یعنی نہیں ہمارے طریقہ پر نقل کی یہہ بخاری نے اور زیادہ کیا مسلم نے اور جو شخص کہ فریب دے ہمکو یعنی دغا کرے مسلمانوں سے پس نہیں ہم میں سے **وَعَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ** قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَلَّ عَلَيْنَا السَّيْفَ فَلَيْسَ مِنَّا رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے سلمہ بن اکوع سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ کہینچے ہمپر تلوار یعنی اگرچہ قصد نہ کرے کسیکے قتل کرنیکا پس نہیں ہے ہم میں سے نقل کی یہہ مسلم نے **وَعَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ** عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ هِشَامَ بْنَ حَكِيْمٍ مَرَّ بِالشَّامِ عَلٰى اُنَاسٍ مِنَ الْاَنْبَاطِ وَقَدْ اُقِيْمُوْا فِي الشَّمْسِ وَصُبَّ عَلٰى رُءُوْسِهِمُ الزَّيْتُ فَقَالَ مَا هٰذَا قِيْلَ يُعَذَّبُوْنَ فِي الْخَرَاجِ فَقَالَ هِشَامٌ اَشْهَدُ لَسَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ اللّٰهَ يُعَذِّبُ الَّذِيْنَ يُعَذِّبُوْنَ النَّاسَ فِي الدُّنْيَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ہشام بن عروہ سے کہ نقل کی اپنے باپ سے کہ ہشام بن حکیم گذرا شام میں اوپر کتنے آدمیوں کے قوم نبطیوں میں سے اور حال یہہ کہ تحقیق وہ کہڑے کیے گئے تہے دہوپ میں اور ڈالا گیا تہا اونکے سر پر تیل گرم پس کہا ہشام بن حکیم نے کیا ہی یہہ یعنی کیا سبب ہے اس کا کہا گیا کہ عذاب کیے جاتے ہیں بسبب خراج کے کہ ادا نہیں کیا ہے پس کہا ہشام نے گواہی دیتا ہوں میں کہ البتہ سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے فرماتے تہے کہ تحقیق اللہ تعالی عذاب کریگا اون لوگوں کو کہ عذاب کرتے ہیں لوگوں کو دنیا میں نقل کی یہہ مسلم نے **ف** عذاب کرتے ہیں یعنی ناحق اور ساتہہ ظلم کے عذاب کریگا اللہ تعالی ساتہہ اوسکی عقوبت میں بغیر حق اور اللہ خیر خواہ کی **وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ** قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُوْشِكُ اِنْ طَالَتْ بِكَ مُدَّةٌ اَنْ تَرٰى قَوْمًا فِيْ اَيْدِيْهِمْ مِثْلُ اَذْنَابِ الْبَقَرِ يَغْدُوْنَ فِيْ غَضَبِ اللّٰهِ وَيَرُوْحُوْنَ فِيْ سَخَطِ اللّٰهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ وَيَرُوْحُوْنَ فِيْ لَعْنَةِ اللّٰهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قریب ہے اگر دراز ہو تیری مدت عمر یہہ کہ دیکہیگا تو ایک گروہ کو کہ اونکے ہاتہوں میں ہونگے مانند دمون گاے کے یعنی کوڑے صبح کرینگے بیچ غضب اللہ کی اور شام کرینگے بیچ نہایت ناخوشی اللہ کی یعنی ہمیشہ اللہ کے غضب میں رہتے ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ شام کرینگے بیچ لعنت اللہ کی نقل کی یہہ مسلم نے **ف** مراد اس سے وہ لوگ ہیں کہ ظالموں کے دروازوں پر موجود رہتے ہیں اور اونکے ہاتہوں میں کوڑے ہیں مارتے ہیں اور روکتے ہیں لوگوں کو اور ہانکتے ہیں اور حکم کرتے ہیں ساتہہ اونکے ظالم ہیں **وَعَنْهُ** قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صِنْفَانِ مِنْ اَهْلِ النَّارِ لَمْ اَرَهُمَا قَوْمٌ مَعَهُمْ سِيَاطٌ كَاَذْنَابِ الْبَقَرِ يَضْرِبُوْنَ بِهَا النَّاسَ وَنِسَاءٌ كَاسِيَاتٌ عَارِيَاتٌ مُمِيْلَاتٌ مَائِلَاتٌ رُءُوْسُهُنَّ كَاَسْنِمَةِ الْبُخْتِ الْمَائِلَةِ لَا يَدْخُلْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يَجِدْنَ رِيْحَهَا وَاِنَّ رِيْحَهَا لَتُوْجَدُ مِنْ مَسِيْرَةِ كَذَا وَكَذَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دو گروہ ہیں دوزخیوں سے نہیں دیکہا میں نے اونکو یعنی بلکہ دیکہونگا ایک اونمیں سے وہ ہیں کہ اونکے پاس کوڑے ہونگے مانند دموں گاؤں کے کہ ماریں گے ساتہہ اون کوڑوں کے لوگوں کو اور دوسری قسم عورتیں ہیں پہنے ہوئی کپڑے ظاہر میں ننگی ہیں حقیقت میں اور مائل کرنیوالیاں اور مائل ہونیوالیاں سر اونکے مانند کوہان اونٹوں بختی کی ہلتی ہوئی نہ داخل ہونگی بہشت میں اور نہ پاوینگی بو اوسکی حالانکہ بو جنت کے پائی جاتی ہے مسافت اتنی اور اتنی سے یعنی بہت دور سے مثلا سو برس کی راہ سے نقل کی یہہ مسلم نے **ف** پہنے ہوئی کپڑے یعنی کپڑے پہنتی ہیں لیکن اونمیں بدن معلوم ہوتے ہیں پس اگرچہ ظاہر میں پہنے ہوئے ہیں لیکن حقیقت میں ننگی ہیں

ہوتی ہیں اور کہا گیا ہے کہ مائل کرتی ہیں جیسی کہ دوپٹہ سر پر سے ڈال دیتی ہیں اور بعضا نے کہا ہے کہ ڈوپٹہ ہوتی ہیں برہنہ رکھتی ہیں یعنی بہت باریک لباس پہنتی ہیں [illegible]
تعدی ہے کہ آخرت میں سبب تعصی کی لباس شرعی کے پہنیں گی اور رسوا ہونگی اور ایسی ہی صحیح ہے شانی ہے کہ لوگوں کی طرف مائل کرتی ہیں اپنے سر کو اپنا
آپ بھی ملاحت کرتی ہیں مردوں کی طرف تمیلات کی یہ معنی ہیں اور بعضوں نے کہا ہے اوتاری اپنی ہیں دکھلانے کو مردوں کے اور مائلات یعنی تکبر سے چلتی ہیں اور لوگوں کو
یہی کی معنی ہیں اپنی شرح میں اور مراد اوسکے اونٹ معنی جو موٹے ہوتے ہیں یعنی جوڑا ہوتا ہے اوسکے سر پر سر اوسکی مانند کوہان اونٹوں بختی کے ہیں کہ اون میں تہ بتہ
ہوتا ہے کہتے ہیں بعضی کہ سموں عورتوں مصر کا ہی اور یہ قسم مردوں کی اس طرح کی جو رقیص ہیں زمان طہارت نشان حضرت کی اس واسطے تعیین سے جو اسکی ہی قسم عورات
ہی اور نہیں داخل ہوں گی آخر یہ صفت عورتوں کی ہی اور نہ ذکر کی صفت مردوں کی مانند اسکی واسطے اختصار کی اور کہا قاضی عیاض نے کہ معنی اسکی یہ ہیں کہ نہیں داخل
ہونگی جنت میں اور نہ پاوینگی بو جنت کی جس وقت کہ داخل ہوگی اوسمیں اور پاویگی بو اوسکی عورتیں پارسا اور پرہیزگار ہے کہ کبھی نہیں داخل ہونگی یہ محمول ہے
زجر و تغلیظ پر ہی ع **وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَاتَلَ اَحَدُكُمْ فَلْيَجْتَنِبِ الْوَجْهَ فَاِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ اٰدَمَ**
**عَلٰى صُوْرَتِهٖ** اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ مارے ایک تمہارا یعنی کسی کو پس چاہیے کہ بچاوے مونہہ کو اسکی کہ تحقیق اللہ تعالے نے
پیدا کیا آدم کو اوپر صورت اپنی کے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف اوپر صورت اپنی کے یعنی صفات اپنی کی اور دیا اوسکو مظہر صفات جلالیہ اور جمالیہ اپنی کا پیدا کیا آدم کو اور جو صورت
کہ اختراع کیا اوسکو اور پیدا کیا اور اضافت واسطے تشریف و تکریم کی ہی جیسے کہ نفخت فیہ من روحی میں اور بعضوں نے کہا کہ ضمیر عائد طرف آدم کی ہی یعنی پیدا کیا اسکو
اوپر کہ مخصوص ساتھ آدم کی ہی ممتاز تمام مخلوقات سے مشتمل اوپر خصائص و کرامات کے پس حاصل معنی کا یہ ہوگا کہ حق تعالے نے آدم کو اشرف سب مخلوقات میں کیا اور
سب سے اوپر اوسکا اور جمع ظہور صورت و کمال اوسکا ہے پس بہتر کرنا چاہیے اوسکی مونہہ پر مارنے سے اور کہا ہی علما نے کہ یہ امر استحباب کے لیے ہے ع **الفصل**
**الثانی** دوسری **عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَشَفَ سِتْرًا فَاَدْخَلَ بَصَرَهٗ فِی الْبَيْتِ قَبْلَ اَنْ يُؤْذَنَ لَهٗ فَرَاٰی عَوْرَةَ اَهْلِهٖ**
**فَقَدْ اَتٰى حَدًّا لَا يَحِلُّ لَهٗ اَنْ يَّاْتِيَهٗ وَلَوْ اَنَّهٗ حِيْنَ اَدْخَلَ بَصَرَهٗ فَاسْتَقْبَلَهٗ رَجُلٌ فَفَقَاَ عَيْنَهٗ مَا عَيَّرْتُ عَلَيْهِ وَاِنْ مَرَّ الرَّجُلُ عَلٰى بَابٍ لَا سِتْرَ لَهٗ غَيْرِ مُغْلَقٍ**
**فَنَظَرَ فَلَا خَطِيْئَةَ عَلَيْهِ اِنَّمَا الْخَطِيْئَةُ عَلٰى اَهْلِ الْبَيْتِ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ** روایت ہی ابو ذر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
جو شخص کہ کھولے پردہ اور داخل کرے اپنی نگاہ گھر میں پہلے اس سے کہ اذن ملجاوے اوسکو یعنی پردہ کھولے گا اور جو ستر دیکھیگا پس اوسکو پس تحقیق آیا
ہی ایک چیز کو کہ واجب کرے حد کو یعنی تعزیر کو نہیں درست اوسکو کرنا اوسکا یعنی بلا اذن اور دیکھنا پردہ کھول کر اور اگر تحقیق داخل کی وقتیکہ اپنی نگاہ
سامنے آگیا اوسکے کوئی شخص گھر والوں میں سے پس پھوڑ ڈالی آنکھ اوسکی نہیں سرزنش کرونگا میں اوسپر اور نہیں لازم کرونگا اوسپر کچھ اور اگر گذرے مرد دروازے پر کہ نہیں پردہ
ساتھ اوسکے بند نہیں کیا گیا ہی پس جا پڑی نظر اوسکی گھر والوں پر پس نہیں گناہ اوسپر سوا اوسکے نہیں کہ گناہ گھر کے لوگوں پر ہی کہ کیوں دروازہ نہ بند کیا اور پردہ
نہ ڈالا نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث غریب ہے ف نہیں درست اوسکو الخ یہ استیناف ہے متضمن واسطے علت کے یعنی یہ خبر جملہ ہی اوسمیں معنی علت کی ہیں اور یہ حدیث دلالت کرتی ہی
یہ کہ واجب ہے بند رکھنا دروازے کا یا ڈالے رکھنا پردہ دروازہ پر ع **وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يُّتَعَاطَى السَّيْفُ مَسْلُوْلًا رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ**
**وَاَبُوْ دَاوُدَ** اور روایت ہی جابر سے کہا منع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہ لی جاوے تلوار ننگی نقل کی یہ ترمذی اور ابو داؤد نے ف ننگی تلوار کی پکڑنے سے منع فرمایا واسطے
اسکے کہ اگر چوک جاوے ہاتھ سے خطا کر کی ع **وَعَنِ الْحَسَنِ عَنْ سَمُرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى اَنْ يُّقَدَّ السَّيْرُ بَيْنَ اُصْبُعَيْنِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ** اور
روایت ہے حسن سے کہ نقل کی سمرہ سے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا اس سے کہ چیرا جاوے تسمہ درمیان دو انگلیوں کی نقل کی یہ ابو داؤد نے ف سبب منع فرمانے کا
یہ ہی کہ زخمی ہو جاوینگی انگلیاں اور ان دونوں حدیثوں میں نہی تنزیہی ہے اور شفقت کی ہے ع **وَعَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ**
**قَالَ مَنْ قُتِلَ دُوْنَ مَالِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ وَمَنْ قُتِلَ دُوْنَ دَمِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ وَمَنْ قُتِلَ دُوْنَ دِيْنِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ وَمَنْ قُتِلَ دُوْنَ اَهْلِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْ دَاوُدَ**

رسول اللہ وہ قوم کافر یعنی ان کی قسم کا کیا اعتبار ہے پس نہ دیا یعنی دیت ان کی اور نہ قتل کرایا کو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی طرف سے یعنی بیت المال سے سو اونٹ
میں ہی کہا ہم مجالس قسمیں اور مستحق ہو دیت قاتل اپنے کی یا فرمایا تھا یہ کہ پس دیت دی اوس کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پاس سے سو اونٹ نقل کی بخاری نے اور مسلم نے
**ف** منقولی ہوا آخر اسمیں دلیل ہی اسپر کہ لائق تر ہی ساتھ اکرام کی اور اتبہ اکبر کو کلام کی اور جائز ہی کتابت حدود میں اور جائز ہی کتاب حاضر کی اسلیے کو نبی نے کہ عبدالرحمن کو
تھی کہ بھائی ہی مقتول کے اور حویصہ اور محیصہ اوسکے چچا کی بیٹے ہیں اور اس سے بھی معلوم ہوا کہ قسامہ میں یہ قسم نہیں ہی بری ہی بلکہ ابتدا ایسے قسم مدعی سے ہی نزدیک ہمارے
کہ ع **وَهٰذَا الْبَابُ خَالٍ عَنِ الْفَصْلِ الثَّانِيْ** اور یہ باب خالی ہی فصل دوسرے سے **اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ** فصل تیسری **عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ** قَالَ اَصْبَحَ رَجُلٌ مِنَ
الْاَنْصَارِ مَقْتُوْلًا بِخَيْبَرَ فَانْطَلَقَ اَوْلِيَاؤُهُ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرُوْا ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ اَلَكُمْ شَاهِدَانِ يَشْهَدَانِ عَلٰى قَتْلِ صَاحِبِكُمْ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَمْ يَكُنْ
ثَمَّ اَحَدٌ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَاِنَّمَا هُمْ يَهُوْدُ وَقَدْ يَجْتَرِئُوْنَ عَلٰى اَعْظَمَ مِنْ هٰذَا قَالَ فَاخْتَارُوْا مِنْهُمْ خَمْسِيْنَ فَاسْتَحْلِفُوْهُمْ فَاَبَوْا فَوَدَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ
عِنْدِهٖ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ روایت ہی رافع بن خدیج سے کہا ہو گیا ایک شخص انصار میں سے یعنی عبداللہ بن سہل مقتول بیچ خیبر کے پس گئے وارث اوسکے یعنی بھائی اوسکا اور دونوں چچا
اوسکے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور ذکر کیا یہ ماجرا روبرو حضرت کے پس فرمایا حضرت نے کیا تمہارے پاس دو گواہ ہیں کہ گواہی دیں اوپر قتل کرنیوالے یار تمہارے کے کہا اونھوں نے یا رسول اللہ نہ تھا وہاں
کوئی مسلمانوں میں سے اور نہیں ہیں وہ مگر یہود یعنی مشہور ہیں ساتھ ظلم اور فساد اور قتل اور حیلہ گری اور تحقیق دلیری کرتے ہیں وہ اس سے بہت بڑے کام پر یعنی قتل کرنے انبیاء پر اور تحریف کلام اللہ اور
احکام خلق فرمایا حضرت نے پس اختیار کرو تم اونمیں سے پچاس شخصوں کو پس قسمیں لو ان سے پس انکار کیا وارثوں مقتول کے لینے قسم سے یہود کی سو دیت دی مقتول کی پیغمبر خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نے اپنے پاس سے نقل کی یہ ابوداؤد نے **ف** کہا ملا علی رحمہ اللہ نے کہ ظاہر اس حدیث کا صریح ہی بیچ دلیل ہونے مذہب ہمارے کے اور بعد اس کے اختلاف اصحاب مذہب اپنے اپنے مذہب کی خوب بیان کی
**بَابُ قَتْلِ اَهْلِ الرِّدَّةِ وَالسُّعَاةِ بِالْفَسَادِ** باب بیچ بیان قتل کرنے مرتدوں کے اور اون لوگوں کے کہ سعی کرتے ہیں بیچ فساد کرنے کے **ف** مرتد اوسکو کہتے ہیں کہ جو اسلام پھر جاوے اور
مسلمان اسلام سے پھر جاوے عیاذًا باللہ منہ عرض کیا جاوے اوپر اسلام اور اگر اوسکو شبہہ ہو تو دور کیا جاوے شبہہ اوس کا اور عرض اسلام اور دور کرنا شبہہ کا واجب نہیں بلکہ مستحب ہے اسلیے کہ دعوت اسلام
اوسکو پہنچ چکی ہی اسکو احتیاج دعوۃ جدید کی نہیں اور مستحب ہے کہ حبس کریں اوسکو تین روز اگر مسلمان ہو فبہا ورنہ قتل کریں اور بعضوں نے کہا کہ اگر وہ مہلت طلب کرے مہلت دیں ورنہ واجب نہیں
اور امام شافعی کے نزدیک واجب ہے کہ مہلت دے اوسکو امام تین روز اور ظاہر ہے قول اللہ تعالیٰ کا فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ اور حدیث پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سے مَنْ بَدَّلَ دِيْنَهٗ فَاقْتُلُوْهُ معلوم ہوتا ہے
کہ مہلت دینی واجب نہیں اور سعی کرتے ہیں فساد کرنے میں مراد اوس سے بیان قطاع الطریق ہیں یعنی قزاق جیسے کہ فرمایا اِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِيْنَ يُحَارِبُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا اَنْ يُقَتَّلُوْا
الآیۃ **ف** فتاوی عالمگیری میں مسائل مرتد کے ایک باب میں خوب تفصیل سے لکھی ہیں ترجمہ اوسکا سوا چند مسائل نادر الوجود کے لکھا جاتا ہے تاکہ اہل اسلام کے کام آوے کہا فتاوی اہل کا بیت
یہ باب بیچ بیان احکام مرتدوں کے مرتد عرف میں کہتے ہیں پھر جانیوالے کو دین اسلام سے اور رکن مرتد ہونیکا جاری کرنا کلمہ کفر کا ہی زبان پر بعد وجود ایمان کے اور شرط صحت اوسکی کی عقل ہی
پس نہیں صحیح ہی مرتد ہونا مجنون کا اور نہ لڑکے بے عقل کا اور جو شخص کہ جنون اوسکا جاتا رہتا ہو پس اگر مرتد ہو وہ حالت جنون میں نہیں صحیح اور اگر مرتد ہو حالت افاقت میں صحیح ہے
اور اسیطرح نہیں صحیح مرتد ہونا ایسے نشہ والے کا کہ جاتی رہی ہو عقل اوسکی اور بالغ ہونا اسمیں شرط نہیں واسطے صحت اوسکی کے اور اسیطرح مرد ہونا نہیں شرط ہی واسطے صحت کے اور اور شرط
صحت اوسکی کی رغبت ہی پس نہیں صحیح ہی مرتد ہونا اوسکا کہ زبردستی کیا جاوے مرتد ہونے پر اور لڑکا عقل والا وہ ہی کہ پہچانے اوسکو کہ اسلام سبب نجات کا ہی اور تمیز کرے اچھے بُرے
میں اور میٹھی کڑوی میں اور بعضوں نے اندازہ کیا ہی اسکا یہ کہ ہو نیچے سات برس کی عمر کو اور جسکو ہو بیماری برسام کی یا کھلایا جاوے کچھ پس جاتی رہی عقل اوسکی اور ہذیان بکنے لگے پھر مرتد ہو جاوے
تو نہیں ثابت ہوتا ہی یہ مرتد ہونا اور اسیطرح اگر ہو مجنون یا وسواسی یا مغلوب العقل کسی جنس کا پس نہیں ہی وہ ہی مرتد اور مرتد پر عرض اسلام اور دفع شبہہ کیا جاوے چنانچہ بیان اوسکا
اوپر گذر چکا اور مسلمان ہونا اوسکا یہ ہی کہ پڑھے کلمہ شہادت کا اور بیزار ہو سب دینوں سے سوا دین اسلام کے اور اگر بیزار ہووے اوس دین سے کہ انتقال کیا ہی طرف اوسکی کافی ہی اگر
توبہ کی مرتد نے اور رجوع کی طرف اسلام کی پھر رجوع کی طرف کفر کی یہانتک کہ کیا یہ تین بار اور ہر بار مہلت طلب کی امام سے تاخیر پس امام تاخیر دے اوسکو تین دن پھر اگر عود کرے طرف کفر کی چوتھی بار
پھر مہلت طلب کرے نہ تاخیر نہ تاخیر دے اوسکو امام پس اگر اسلام لاوے فبہا والا قتل کرے اور جبکہ مرتد ہو لڑکا عقل والا پس مرتد ہونا اوسکا معتبر ہی نزدیک امام ابی حنیفہ اور محمد رحمہ کے جبر کیا جاوے

اور روایت ہی عبد اللہ بن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق آگ سے عذاب کرنا ساتھہ اوسکے کہ اللہ تعالی بھی عذاب کرتا ہی ساتھہ آگ کے پس ہو
اللہ تعالی کو نقل کی یہہ بخاری نے **وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ سَيَخْرُجُ قَوْمٌ فِي آخِرِ الزَّمَانِ حُدَّاثُ الْأَسْنَانِ سُفَهَاءُ**
**الْأَحْلَامِ يَقُولُونَ مِنْ خَيْرِ قَوْلِ الْبَرِيَّةِ لَا يُجَاوِزُ إِيمَانُهُمْ حَنَاجِرَهُمْ يَمْرُقُونَ مِنَ الدِّينِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ فَأَيْنَمَا لَقِيتُمُوهُمْ**
**فَاقْتُلُوهُمْ فَإِنَّ فِي قَتْلِهِمْ أَجْرًا لِمَنْ قَتَلَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ** اور روایت ہی علی سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے
قریب ہی کہ نکلیگی ایک قوم آخر زمانہ میں نوجوان ہلکی عقلوں کے کہینگے بہترین قول خلق کے سے نہ تجاوز کریگا ایمان اونکا یعنی نماز اونکی حنجر گردن اونکی سے نیچے
قبول نہیں ہوگی نکل جاوینگے دین سے یعنی اطاعت امام سے جیسا نکلجاتا ہی تیر شکار سے پس جہان ملو تم اونسے پس قتل کرو اونکو پس تحقیق
اونکی قتل میں ثواب ہی دن قیامت کے واسطے اوس شخص کے کہ قتل کرے اونکو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** بہترین قول خلق کے سے یعنی نقل کرینگے
بہترین قول کو کلام کرتے ہی ساتھہ اوسکے خلائق مراد اوس سے قرآن عظیم ہی اور جاننا چاہیے کہ مشکوۃ کے نسخوں میں ترمن خیر قول البریۃ ہی ساتھہ تقدیم لفظ خیر کے لفظ
القول پر اور معنی اسکی ذکر کیے گئے اور مصابیح میں من قول خیر البریۃ ہی یعنی نقل کرینگے قول بہترین خلق کا کہ مراد اوس سے حدیثیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہیں اور اول
مناسب تہی اسکے کہ واقع ہوا ہی احادیث میں بیچ شان خوارج کے کہ قرآن پڑہینگے اور تمسک کرینگے ساتھہ اوسکے اور دلیلیں باطل کرینگے اور جیسا نکلتا
الخ یعنی جیسے کہ تیر شکار میں سے نکل جاتا ہی اور آلودہ نہیں ہوتا خون میں بسبب جلدی چہیدنے کے نکلجاتی ہیں اسیطرح وے اطاعت امام سے نکل جاوینگے اور طیبی نے کہا کہ مراد یہہ ہی
کہ داخل ہونا اونکا دین میں اور نکل جانا اونکا اوس سے اور نہ ٹہہرنا دین کی کسی بات پر مانند اوس تیر کی ہی کہ داخل ہو شکار میں پہر نکل گیا اوس سے اور نہ لگا
اوسکو شکار میں سے کچہہ اور یہہ بیان ہی اون خوارج کا کہ نہیں اطاعت کرتے امام کی اور لڑتے ہیں ساتھہ لوگون کے تلوار سے اور اونکا ظہور اونکا حضرت علی کے عہد
میں ہوا یہانتک کہ قتل کیا اونہوں نے بہتوں کو اور میں سے کہا خطابی نے کہ اجماع ہی علماء مسلمین کا اسپر کہ خوارج باوجود گمراہی کے مسلمانوں کے فرقوں میں سے ہیں جائز
ہی نکاح کرنا اونسے اور کہانا جانور ذبح کیے ہوئے اونکے کا اور قبول کرنا گواہی اونکی کا اور حضرت علی سے لوگوں نے پوچھا کہ آیا وے کافر ہیں اونہوں نے فرمایا کہ کفر سے بہاگے
وے یعنی نہیں کافر کیونکر کہیں ہم اونکو پہر کہا گیا کہ آیا وے منافق ہیں اونہوں نے فرمایا کہ منافق نہیں یاد کرتے ہیں اللہ کو مگر تہوڑا سا اور خوارج یاد کرتے ہیں اللہ کو صبح و شام کہا گیا
کون ہیں وے فرمایا کہ ایک قوم ہی کہ پہنچا اونکو فتنہ پس اندہے اور بہرے ہو گئی تہی اور مذہب خوارج کا یہہ ہی کہ بندہ سبب گناہ کبیرہ کے بلکہ صغیرہ کے بہی کافر ہو جاتا ہی ۱۲
**وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَكُونُ أُمَّتِي فِرْقَتَيْنِ فَتَخْرُجُ مِنْ بَيْنِهِمَا مَارِقَةٌ يَلِي قَتْلَهُمْ أَوْلَاهُمْ**
**بِالْحَقِّ رَوَاهُ مُسْلِمٌ** اور روایت ہی ابی سعید خدری سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہوگی امت میری دو فرقے پس نکلیگی درمیان انکے سے ایک جماعت
نکلنے والی ہوگا اونکے مار ڈالنے کا جو بہت نزدیک ہوگا ساتھہ حق کے نقل کی یہہ مسلم نے **ف** مراد دو فرقوں سے ایک فرقہ حضرت علی کا اور ایک فرقہ معاویہ کا
اور ایک فرقہ نکلا اون دونوں کے درمیان سے اونکو خارجی کہتے تہے لوگ مارنے اور دفع کرنے کی طرف متوجہ ہوئے حضرت علی کہ بہت نزدیک تہے ساتھہ حق کے
مولانا من الشرح **وَعَنْ جَرِيرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَجَّةِ الْوَدَاعِ لَا تَرْجِعُنَّ بَعْدِي كُفَّارًا يَضْرِبُ بَعْضُكُمْ رِقَابَ**
**بَعْضٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ** اور روایت ہی جریر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع میں نہ پہر جاؤ پیچہے میری کافر ہو کر کہ مارے بعض تمہارا گردن بعضی کی
نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** مارے بعض تمہارا الخ یہہ استیناف ہی یعنی نیا جملہ ہی کہ وارد ہوا ہی بیان نہی کے لیے گویا پوچہنے والے نے پوچہا کہ کیونکر پہر جاوینگے کافر ہو کر
پس کہا گیا کہ مارے بعض تمہارا گردن بعض کی مراد یہہ ہی کہ یہہ فعل کافروں کا سا ہی یا یہہ قریب پہنچاتا ہی اور پہنچا دیتا ہی طرف کفر کے ۱۲ **وَعَنْ أَبِي بَكْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى**
**اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا الْتَقَى الْمُسْلِمَانِ حَمَلَ أَحَدُهُمَا عَلَى أَخِيهِ السِّلَاحَ فَهُمَا فِي جُرُفِ جَهَنَّمَ فَإِذَا قَتَلَ أَحَدُهُمَا صَاحِبَهُ دَخَلَاهَا جَمِيعًا وَفِي رِوَايَةٍ عَنْهُ قَالَ إِذَا الْتَقَى**
**الْمُسْلِمَانِ بِسَيْفَيْهِمَا فَالْقَاتِلُ وَالْمَقْتُولُ فِي النَّارِ قُلْتُ هٰذَا الْقَاتِلُ فَمَا بَالُ الْمَقْتُولِ قَالَ إِنَّهُ كَانَ حَرِيصًا عَلَى قَتْلِ صَاحِبِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ**

ف حسن کیونکہ وہ انسان کا گیا کان یا ستر یا دوسرا عضا کاٹا اور ستی شد سے بعضوں نے کہا کہ تحریم کے لیے ہی اور بعضوں نے کہا تنزیہ کے لیے اور قول اول صحیح ہی حضرت شیخ نے اسی قوم کو زمانہ

قصاص کے تئیں **وعن عبد الرحمن بن عبد الله عن ابيه قال كنا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم في سفر فانطلق لحاجته فرأينا حمرة معها فرخان**

**فأخذنا فرخيها فجاءت الحمرة فجعلت تفرش فجاء النبي صلى الله عليه وسلم فقال من فجع هذه بولدها ردوا ولدها اليها ورأى قرية نمل قد**

**حرقناها فقال من حرق هذه قلنا نحن قال انه لا ينبغي ان يعذب بالنار الا رب النار رواه ابو داود** روایت ہی عبد الرحمن بیٹے عبد اللہ کے سے نقل کی ہے

سے کہا تھے ہم ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک سفر میں پس چلے آنحضرت قضائے حاجت کے لیے پس دیکھی ہم نے حمرہ کہ اوسکے ساتھ دو بچے تھے پس پکڑ لیے ہم نے دونوں بچے اوسکے پس آئی حمرہ

پھیلانے لگی پر اپنے اور لگی گرنے زمین سے پھر تشریف لائے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پس فرمایا کس نے غمگین کیا ہے اسکو سبب بچوں کے اسکے پھیر دو تم بچے اسکے طرف اسکی بعد دیکھا حضرت نے

گھر چیونٹیوں کا کہ تحقیق جلایا تھا ہم نے چیونٹیوں کو فرمایا کس شخص نے جلایا ہے اسے پس کہا ہم نے کہ ہم نے جلایا ہے پس فرمایا تحقیق نہیں لائق ہے کہ عذاب کرے ساتھ آگ کے

مگر پروردگار آگ کا نقل کی یہ ابو داود نے **ف** حمرہ ساتھ پیش ح اور تشدید میم مفتوحہ اور کبھی ساتھ تخفیف میم کے بھی آیا ہی نام ہی ایک جانور پرندہ کا کہ مرغ سا چھوٹا

ہوتا ہی مانند چڑیا کے اور نہیں لائق ہے الخ یعنی جلانا کام خدا تعالی کا ہی اور کوئی جانے اسکا گناہ شدید ہی اور اگر ایذا کریں چیونٹی ساتھ ایذا دینے اور کاٹنے کے

تو مار ڈالنے والا اسکا مارا اور جلانے بچا دیں گھر چیونٹیوں کے اور مکروہ ہی مارنا چیونٹیوں کا پانی میں اور اگر ایک چیونٹی کاٹے تو اوسکو مارے اور نہ کل اوسکے ساتھ

مارے **وعن ابي سعيد الخدري وانس بن مالك عن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال سيكون في امتي اختلاف وفرقة قوم**

**يحسنون القيل ويسيئون الفعل يقرؤن القرآن لا يجاوز تراقيهم يمرقون من الدين مروق السهم من الرمية لا يرجعون حتى يرتد**

**على فوقه هم شر الخلق والخليقة طوبى لمن قتلهم وقتلوه يدعون الى كتاب الله وليسوا منه في شيء من قاتلهم كان اولى بالله**

**منهم قالوا يا رسول الله ما سيماهم قال التحليق رواه ابو داود** روایت ہی ابی سعید خدری اور انس بیٹے مالک سے کہ نقل کی رسول اللہ صلی

اللہ علیہ وسلم سے فرمایا قریب ہی کہ ہوگا میری امت میں اختلاف اور فرقت ایک گروہ اچھا کہینگے اور برا کرینگے پڑھینگے قرآن نہیں گذریگا حنجرہ سے

اونکے یعنی قبول نہیں ہونیکا نکل جاوینگے دین سے یعنی اطاعت امام سے مانند نکل جانے تیر کے شکار سے نہ پھرینگے طرف دین کے یہانتک کہ پھرے تیر اوپر

سوفار اپنے کے وہ بدترین آدمیوں اور جانوروں کی ہیں خوشحالی ہی واسطے اوس شخص کے کہ قتل کرے اونکو اور قتل کریں وے اوسکو یعنی اسیکو پہلی صورت میں ثواب ہی

ہیں اور دوسری صورت میں شہید ہوگا بلاوینگے لوگوں کو طرف کتاب اللہ کی یعنی ظاہر کتاب اللہ کی اور چھوڑ دینگے سنت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو حالانکہ اونکی راہ

کچھ واسطے کتاب اللہ کی اور نہیں وے ہم میں سے یعنی مسلمانوں میں سے بیچ کسی چیز کے جو شخص کہ قتل کرے اونکو ہوگا وہ بہت نزدیک ساتھ اللہ کے اونمیں سے

عرض کیا صحابہ نے یا رسول اللہ کیا ہی علامت اونکی فرمایا سر منڈانا نقل کی یہ ابو داود نے **ف** ہوگا میری امت میں اختلاف الخ یعنی اہل اختلاف وفرقت ہونگے

اور قول قوم یحسنون الخ بدل ہی اوس سے اور واضح کرنیوالا ہی اوسکو یعنی اہل اختلاف اسطرح ہونگے کہ باتیں اچھی کہینگے اور افعال برے کرینگے اور قول یقرؤن

القرآن استیناف یعنی جملہ مستقلہ بیان یا بدل ہی موجب شاطبی کی یا مراد ساتھ اوسکی نفس اختلاف ہی یعنی قریب ہے کہ پیدا ہوگا اونمیں اختلاف اور تفرق پس متفرق

ہونگے دو فرقے ایک فرقہ حق پر ہوگا اور ایک باطل پر کہا طیبی نے کہ موید ہی اسکا دلیل کہ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بیچ فصل میں تمرق مارقۃ فرقتین فیخرج من بینہما

یلی قتلہم اولاہم بالحق پس لفظ قوم ہی موصوف ساتھ ما بعد کے اور خبر اوسکی قول یقرؤن القرآن ہی اور وہ بیان ہی واسطے ایک فرقہ کے دو فرقوں میں سے

اور ترک کیا گیا دوسرا فرقہ واسطے ظہور کے انتہی اور نہیں پڑھیگا الخ یعنی نہیں تجاوز کریگا اثر قرات اونکی کا مخارج حروف سے اور آواز سے اور نہیں پہنچیگا طرف

دلوں کی اور اعضا کی پس نہیں اعتقاد کرینگے اوس چیز کا کہ قرآن میں لازم ہی اعتقاد کرنا اوسکا اور نہ عمل کرینگے اون چیزوں پر کہ قرآن میں ہیں کہ شک نہیں ہی یعنی

ہین کہ اونکی قرات کو نہیں بلند کریگا اللہ تعالی اور نہیں قبول کریگا اوسکو پس گویا کہ قرات اونکی نہیں تجاوز کرتی اونکے حلقوں سے پھر پھری تیر اوپر سوفار اپنے کے

زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْمُرُ فِيمَنْ زَنَى وَلَمْ يُحْصَنْ جَلْدَ مِائَةٍ وَتَغْرِيبَ عَامٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہی زید بن خالد سے کہ کہا سنا مینے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ حکم فرماتے تھے بیچ حق اوس شخص کے کہ زنا کیا ہو اور نہ ہو محصن سو کوڑے مارنے کا اور برس دن کے نکالنے کا نقل کی یہہ بخاری نے **ف** محصن وہ ہی کہ ہو عاقل و بالغ مسلمان کہ وطی کی ہو ساتھ نکاح صحیح کے اور دوری سر اور منہہ اور ستر سے ع **وَعَنْ** عُمَرَ قَالَ إِنَّ اللّٰهَ بَعَثَ مُحَمَّدًا بِالْحَقِّ وَأَنْزَلَ عَلَيْهِ الْكِتَابَ فَكَانَ مِمَّا أَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالَى آيَةُ الرَّجْمِ رَجَمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَرَجَمْنَا بَعْدَهُ وَالرَّجْمُ فِي كِتَابِ اللّٰهِ حَقٌّ عَلَى مَنْ زَنَى إِذَا أَحْصَنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ إِذَا قَامَتِ الْبَيِّنَةُ أَوْ كَانَ الْحَبَلُ أَوِ الْاعْتِرَافُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عمر سے کہ کہا تحقیق اللہ تعالی نے بھیجا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ساتھ حق کے اور نازل کی اونپر کتاب پس تھی اوس چیز سے کہ نازل کی اللہ نے آیت رجم کی رجم کیا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور رجم کیا ہمنے بعد حضرت کے اور رجم بیچ کتاب اللہ کے ثابت ہی اوس شخص پر کہ زنا کرے جسوقت کہ ہو محصن مردوں سے یا عورتوں سے جسوقت کہ ثابت ہو شاہدوں سے یا ہووے حمل یا ہو اقرار نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** رجم کے معنی ہین سنگسار کرنا اور آیہ رجم کی اول قرآن مین تھی بعد اوسکے تلاوۃ اوسکی منسوخ ہوئی اور حکم باقی رہا وہ آیہ یہہ ہی الشیخ والشیخۃ اذا زنیا فارجموہما البتۃ نکالا من اللہ واللہ عزیز حکیم اور معنی محصن کے اوپر کی حدیث کے فائدہ مین معلوم ہو چکے اور یا ہو حمل یعنی بغیر خاوند والی عورت کو اور اقرار اور گواہ ہو نکا حکم ثابت ہی اور حکم حمل کا منسوخ ہی ع ح **وَعَنْ** عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ خُذُوا عَنِّي خُذُوا عَنِّي قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيلًا الْبِكْرُ بِالْبِكْرِ جَلْدُ مِائَةٍ وَتَغْرِيبُ عَامٍ وَالثَّيِّبُ بِالثَّيِّبِ جَلْدُ مِائَةٍ وَالرَّجْمُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی عبادہ بن صامت سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لو مجھسے لو مجھسے یعنی یہہ حکم بیچ مقدمہ زنا کے کہ تحقیق مقرر کی اللہ نے واسطے عورتوں کے راہ غیر محصن مرد کہ زنا کرے ساتھ عورت غیر محصنہ کے سو دُرّے مارنے چاہیئن اور نکالدینا وطن سے برس روز تک اور محصن مرد کہ زنا کرے محصن عورت سے سو کوڑے مارنے چاہیئن اور سنگسار کرنا نقل کی یہہ مسلم نے **ف** مقرر کی اللہ نے راہ بیچ حق محصن اور غیر محصن کے اور یہہ بیان ہی اوس آیۃ کا کہ ہی واللاتی یاتین الفاحشۃ او یجعل اللہ لہن سبیلا تک ۔ کہا نووی نے کہ یہہ جو فرمایا حضرت نے اسوقت کہ مشروع ہوئی حد زانی اور زانیہ کے لیے اور راہ سے مراد یہاں حد ہی اسلیے کہ حد اوسوقت نہین تھی مشروع اور تھا حکم اونمین جو کچھہ کہ ذکر کیا گیا کتاب اللہ مین واللاتی یاتین الفاحشۃ من نسائکم فاستشہدوا علیہن اربعۃ منکم فان شہدوا فامسکوہن فی البیوت حتی یتوفہن الموت او یجعل اللہ لہن سبیلا حاصل یہہ کہ اللہ جل شانہ نے اس آیہ مین فرمایا تھا کہ زنا والی عورتوں کو بعد گذرنے گواہوں کے گھروں مین قید رکھو یہانتک کہ مرین یا اللہ اونکے لیے کچھہ راہ یعنی حد مقرر فرماوی پس حضرت نے اس حدیث مین فرمایا کہ اللہ تعالی نے یہہ راہ یعنی حد اونکے لیے مقرر فرمائی ہی جو کہ بیان کی اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ محصن کو سو دُرّے بھی مارے اور سنگسار بھی کرے اسپر عمل کیا ہی علماء ظواہر نے اور بعضے صحابہ اور تابعین نے اور جمہور کہتے ہین کہ دُرّے مارنے منسوخ ہین اوس سے کہ اوپر سنگساری ہی اسلیے کہ حضرت نے ماعز کو سنگسار کیا اور دُرّے مارنیکا حکم نکیا اور حدیث عورۃ غامدیہ کی آگے آوے گی اور بیچ حدیث انیس کی کہ گذری ع ح **وَعَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّ الْيَهُودَ جَاؤُوا إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرُوا لَهُ أَنَّ رَجُلًا مِنْهُمْ وَامْرَأَةً زَنَيَا فَقَالَ لَهُمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا تَجِدُونَ فِي التَّوْرَاةِ فِي شَأْنِ الرَّجْمِ قَالُوا نَفْضَحُهُمْ وَيُجْلَدُونَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ كَذَبْتُمْ إِنَّ فِيهَا الرَّجْمَ فَأَتَوْا بِالتَّوْرَاةِ فَنَشَرُوهَا فَوَضَعَ أَحَدُهُمْ يَدَهُ عَلَى آيَةِ الرَّجْمِ فَقَرَأَ مَا قَبْلَهَا وَمَا بَعْدَهَا فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ ارْفَعْ يَدَكَ فَرَفَعَ فَإِذَا فِيهَا آيَةُ الرَّجْمِ فَقَالُوا صَدَقَ يَا مُحَمَّدُ فِيهَا آيَةُ الرَّجْمِ فَأَمَرَ بِهِمَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرُجِمَا وَفِي رِوَايَةٍ قَالَ ارْفَعْ يَدَكَ فَرَفَعَ فَإِذَا آيَةُ الرَّجْمِ تَلُوحُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّ فِيهَا آيَةَ الرَّجْمِ وَلٰكِنَّا نَتَكَاتَمُهُ بَيْنَنَا فَأَمَرَ بِهِمَا فَرُجِمَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عبد اللہ بن عمر سے یہہ کہ یہودی یعنی ایک جماعت اونمین سی آئی طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اور ذکر کیا اونہون نے روبرو حضرت کے

اتنا تو ہے کرنی چاہیے اور کہا نووی نے کہ یہ حضرت نے فرمایا واسطے تحقیق کرنے حال اوسکی کے اسلیے کہ غالب یہی ہے کہ انسان نہیں اصرار کرتا اوپر اقرار اوس چیز کے
جو باعث ہلاکت کی ہو اور اوسکی یہ راہ بھی ہے طرف ساقط کرنے گناہ کی ساتھ توبہ کے اور یہ مبالغہ ہے بیچ تحقیق حال مسلمان کے اور بچانے جان اوسکی کے اور اسمین اشارہ ہے
کہ اقرار مجنون کا باطل ہے اور حدود نہیں جاری ہوتیں اوسپر اور کہا حضرت نے تو محصن ہے کہا نووی نے کہ اسمین اشارہ ہے اسپر کہ امام پر یہ ہے کہ پوچھے سبب حد کا اور رجم کرے محصن ہو
جو زنا اسکا ثابت ہو ساتھ اقرار کے یا گواہوں کے اور اسمین کہا یہ ہی ساتھ چھوڑ دینے کی حد زنا کے جبکہ رجوع کرے اقرار سے اور بھاگا کہا ابن ہمام نے کہ مارا جاوے مرد کو تمام
حدود میں اور تعزیر میں کھڑا کر کے اور مارا جاوے عورت کو بٹھا کر اور اگر عورت کی لیے گڑھا کھودا جاوے سنگسار کرنے میں تو جائز ہے کہ ستر اسمین زیادہ ہے اوسکی لیے جیسے کہ حضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی غامدیہ کی لیے گڑھا کھدوا دیا تھا اور مارا نہیں اوسکو سنگسار میں سخت تر جبکہ بھاگے کوئی سنگسار کرتے میں پس اگر ہوا اقرار ساتھ زنا کا تو نہ پیچھا کیا جاوے
بلکہ چھوڑ دیا جاوے اور اگر گواہی دی گئی تھی اوسپر زنا کی تو پیچھا کیا جاوے اور سنگسار کیا جاوے یہانتک کہ مرجاوے اسلیے کہ بھاگنا اوسکا ظاہر رجوع ہے اور رجوع کرنا اوسکا
نہیں ہے اوسکی اقرار میں بیچ رجوع گواہوں کی اور کہا نووی نے کہ لکھا ہے علما نے کہ مراد ساتھ مصلے کی جگہ نماز جنازوں کی ہے اور مؤید ہے اسکی ایک روایت جو
کہا بخاری نے اور جو کہ اسمین دلیل ہے اسپر کہ جگہ نماز جنازوں اور عیدوں کی جسے مقرر کیا ہے مسجد ومین ثابت ہوتا اوسکے لیے حکم مسجد کا اسلیے کہ اگر اوسکو حکم
مسجد کا دیا جاتا تو سنگسار نہ کیا جاتا اوسمین واسطے آلودہ ہونے اوسکے خون سے اور کہا ابن ہمام نے کہ قائم کیجاوے حد اور تعزیر مسجد میں اسپر حجت ہے تھا کا سبب حدیث کے علیہ
السلام قال جنبوا مساجدکم صبیانکم ومجانینکم ورفع اصواتکم وشرارکم وبیعکم واقامة حدودکم وجمروہا فی جمعکم وضعوا علی ابوابہا المطاہر ح ع وعن ابن
عباس قال لما اتی ماعز بن مالك النبی صلی اللہ علیه وسلم قال له لعلك قبلت او غمزت او نظرت قال لا یا رسول اللہ قال انکتها
لا یکنی قال نعم فعند ذلك امر برجمه رواہ البخاری اور روایت ہے ابن عباس سے کہا جبکہ آیا ماعز بن مالک نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس یعنی مسجد
میں اور کہا کہ زنا کیا ہے میں نے فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے واسطے اوسکے شاید کہ تو نے بوسہ لیا ہو یا ہاتھ لگایا ہو یا دیکھا ہو یعنی مقدمات زنا میں سے کچھ کیا ہو اور اوسکو زنا
سمجھا کہا کہ نہیں یا رسول اللہ فرمایا کیا جماع کیا تو نے اوس سے کنایہ نہیں کی یعنی صریح لفظ کہا کہ صریح پوچھا حضرت نے کہ جماع کیا تو نے کنایہ نہیں کیا کہا ماعز نے کہ ہاں جماع
کیا پس اوس وقت حضرت نے حکم فرمایا اوسکی سنگسار کرنیکا نقل کی یہ بخاری نے وعن بریدة قال جاء ماعز بن مالك الی النبی صلی اللہ علیه وسلم فقال
یا رسول اللہ طهرنی فقال ویحك ارجع فاستغفر اللہ وتب الیه قال فرجع غیر بعید ثم جاء فقال یا رسول اللہ طهرنی فقال النبی صلی اللہ علیه
وسلم مثل ذلك حتی اذا کانت الرابعة قال له رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فیم اطهرك قال من الزنا فقال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم
أبه جنون فأخبر انه لیس بمجنون فقال اشرب خمرا فقام رجل فاستنکهه فلم یجد منه ریح خمر فقال ازنیت فقال نعم
فأمر به فرجم فلبثوا یومین او ثلثة ثم جاء رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فقال استغفروا لماعز بن مالك لقد تاب توبة لو
قسمت بین امة لوسعتهم ثم جاءته امرأة من غامد من الازد فقالت یا رسول اللہ طهرنی فقال ویحك ارجعی فاستغفری اللہ وتوبی
الیه فقالت ترید ان تردنی کما رددت ماعز بن مالك انها حبلی من الزنی فقال انت قالت نعم قال لها حتی تضعی ما فی بطنك قال فکفلها
رجل من الانصار حتی وضعت فاتی النبی صلی اللہ علیه وسلم فقال قد وضعت الغامدیة فقال اذا لا نرجمها وندع ولدها صغیرا لیس
له من یرضعه فقام رجل من الانصار فقال الی رضاعه یا نبی اللہ قال فرجمها وفی روایة انه قال لها اذهبی حتی تلدی فلما
ولدت قال اذهبی فارضعیه حتی تفطمیه فلما فطمته اتته بالصبی فی یده کسرة خبز فقالت هذا یا نبی اللہ قد
فطمته وقد اکل الطعام فدفع الصبی الی رجل من المسلمین ثم امر بها فحفر لها الی صدرها وامر الناس فرجموها
فاقبل خالد بن الولید بحجر فرمی راسها فتنضح الدم علی وجه خالد فسبها فقال النبی صلی اللہ علیه وسلم مهلا یا خالد

پہلی دو جگہ کہ مالک نے سنگسار کرنے میں تاخیر کی جب تک کہ بچہ دودہ چہوڑے اور اوسکا کوئی پرورش کرنیوالا ملے اور یہی مذہب ہے ابوحنیفہ کا
اور انکا یہ قول ہے کہ روایت دوسری مخالف ہی پہلی روایت کی اسلئے کہ دوسری سے یہ معلوم ہوتا ہی کہ سنگسار کرنا اوسکا بعد بچہ کے دودہ چہڑانیکے ہوا اور کہانا کہنے لگنے کے
بعد پہلی روایت سے ظاہر معلوم ہوتا ہی کہ سنگسار کرنا اوسکا بعد جننے کے تہا پس واجب ہوئی تاویل پہلی روایت کے واسطے صراحۃ دوسری روایت کی تاکہ دونوں متفق
ہوجاوین اسلئے کہ دونوں میں ایک ہی قضیہ ہی اور دونوں روایتین صحیح ہیں تاویل یہ ہی کہ پہلی روایت میں جو ہی کہ کہڑا ہوا ایک شخص انصار میں سے اور کہا کہ
مجہ پر ہی دودہ پلانا اوسکا یہ بعد دودہ چہوڑنے کے اور دو کیا وہ ایک سی تکفل ہونا اور پرورش کرنا بچہ کا اور دودہ پلانا کہا اسکو مجاز اور محصول اسکا
اتنی ہی معلوم ہوا کہ یہ جو حکم ہی یہ محصول تہی میں یہ برگناہ ہی سوال النبی لوگوں کی از راہ صلح کے اور بعض صحیفے نزدیک تمام رویوں میں مسلم کے ساتھ رے صاد اور کے
ساتھ صیغہ معروف کی اور یہ روایت دلالت کرتی ہی کہ آنحضرت نے آپ نماز پڑہی اوسکی اور نزدیک طبری کی اور بیچ روایت ابن ابی شیبہ اور ابی داود کی ساتہ
تشدید صاد اور ضم لام کے ہی یعنی ساتھ صیغہ مجہول کے یعنی نماز پڑہی اوپر لوگوں نے اور حضرت نے نہیں پڑہی اور بیچ ایک روایت کی ابی داود کی صریح آیا ہی کہ
نہ پڑہی یعنی نماز نہیں پڑہی حضرت نے بلکہ حکم کیا لوگوں کو نماز پڑہنے کا اور اسی سبب سے اختلاف کیا ہی ائمہ نے بیچ نماز پڑہنے کے اوپر سنگسار کئے گئے پس مکروہ جانا ہی
اوسکو مالک نے اور کہا امام احمد نے کہ نہ پڑہیں امام اور اہل فضل اور امام ابوحنیفہ اور امام شافعی وغیرہ کہتے ہیں کہ نماز پڑہی جاوے اوپر اور اوپر کہا اہل لا الہ الا اللہ
کے اگرچہ فاسق اور محدود ہوں اور ایک روایت میں امام احمد سے بھی اسیطرح آیا ہی اور کہا قاضی عیاض نے کہ لفظ صلی ساتھ زبر صاد اور لام کے نزدیک تمام راویوں صحیح
کی اور نزدیک طبری کی ساتھ پیش صاد کی اور اسیطرح ابن ابی شیبہ اور ابی داود نے روایت کیا ہی اور اسیطرح نقل کیا ہی طبری نے پس لائق ہی یہ کہ ٹہرایا جاوے لفظ
ساتھ صیغہ معروف کے اصل اور مراد ساتھ قول اوسکی کہ تمام امر بیاہ یہ کہ حکم کیا ساتھ پتہر اوسکی کے یعنی ہلاکی اور حاضر کرنے اوسکے کے اور یہ ہی اسکی عبارت
کہ مسلم کی بہی روایت میں امر بہا النبی صلی اللہ علیہ وسلم فرجمت ثم صلی علیہا فقال لہ عمر تصلی علیہا یا نبی اللہ وقد زنت اور روایت صریح ہی اسمیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم
نے نماز پڑہی اوسپر اور ابو داود کی روایت میں ہی ثم امرہم ان یصلوا علیہا اور یہ روایت نہیں منافی ہی پہلی روایت کی پس حمل کیجاوے اور جمع درمیان دونوں کے
کہا قاضی عیاض نے کہ نہ ذکر کیا مسلم نے نماز پڑہنا آنحضرت کا اوپر اور بخاری نے ذکر کیا ہی اوسکو انتہی اور نہیں شک کہ اثبات مقدم ہی نفی پر اور ہو صاحب
مشکوٰۃ کی جب دیکہا کہ روایات مختلف ہیں اسمیں کہ حضرت نے نماز پڑہی اوس عورت پر یا نہیں پڑہی احتیار کیا ضبط کرنا لفظ صلی کا ساتھ صیغہ مجہول کے تاکہ شامل ہو
دونوں احتمالوں کو لیکن جو معنی و دوہم ہی پس اولی ہی متابعت جمہور کی اور موافقت نقل مشہور کی اور اس حدیث میں دلیل ہی اسپر کہ حد دور کرتی ہی اوس گناہ کو کہ جسکے لیے
حد لگتی ہی ع **وعن ابی ہریرۃ قال سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول اذا زنت امۃ احدکم فتبین زناہا فلیجلدہا الحد ولا یثرب
علیہا ثم ان زنت فلیجلدہا الحد ولا یثرب ثم ان زنت الثالثۃ فتبین زناہا فلیبعہا ولو بحبل من شعر متفق علیہ** اور روایت ہی ابو ہریرہ
سے کہ کہا سنا میں نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے فرماتے تہے کہ جب زنا کرے لونڈی ایک تمہاری کی اور ظاہر ہو زنا اوسکا پس مارے اوسکو حد اور نہ عار دلاوے اوسپر
پہر اگر زنا کرے پس مارے اوسکو حد اور نہ عار دلاوے پہر اگر زنا کرے تیسری بار اور ظاہر ہو زنا اوسکا پس چاہیے کہ بیچ ڈالے اوسکو اگرچہ بدلے بالوں کے رسے کی یعنی بدلے حقیر چیز کے
نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف مارے اوسکو حد یعنی پچاس درے کہ لونڈی غلام کی حد آدہی ہی بہ نسبت آزاد کی اور لونڈی غلام پر سنگساری نہیں ہی اور دلیل
پکڑی ہی امام شافعی نے ساتھ اس حدیث کے اوپر کہ مالک کو پہونچتا ہی کہ حد قائم کرے اپنے غلام اور لونڈی پر اور ہمارے نزدیک یہ جائز نہیں وہ لوگ کہتے ہیں کہ سبب
اسکے یہ ہی کہ واسطہ ہوا اوسکی حد کا کہ حاکم کے پاس لیجاوے تا وہ حد مارے اور نہ عار دلاوے یعنی حد مارنے کے بعد عار نہ دلاوے اوسکو اسلیے کہ حد کفارہ اوسکی گناہ کی ہو چکی ہی
ملامت اور یہ حکم خاص لونڈی ہی کے لیے نہیں آزاد کو بہی یہی حکم ہی لیکن چونکہ لونڈی تو بیچ و سرزنش کی ہیں خاص اوسکو ذکر کیا اور بیچ ڈالے
یعنی بعد قائم کرنے حد کی بیچے اوسکو اور یہ ظاہر ہی کہا نووی نے کہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ترک کرنی چاہیے صحبت فساق کی اور اہل معاصی کی

وَالْمُسْتَوْصِلَةَ وَالْوَاشِمَةَ وَالْمُسْتَوْشِمَةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابن عمر سے کہ کہا فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ لعنت کی اللہ تعالی نے اوس عورت کو کہ ملاوتی
بال اپنے ساتھ بالوں اور عورت کے یعنی درازی کیے لیے اور لعنت کی اوس عورت کو کہ ملواوے اپنے بالونکے ساتھ اور کے بال کے اور لعنت کی گودنیوالی کو اور گدوانیوالی کو
نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** کہا نووی نے کہ حدیثوں سے صریح معلوم ہوتا ہے کہ حرام ہی ملانا بالونکا مطلق اور یہی ظاہر و مختار ہے اور ہمارے علماء نے یہہ تفصیل بیان
کی ہے کہ اگر ملاوے بال آدمی کی تو حرام ہے بلا خلاف سیلے کہ حرام ہے نفع اوٹھانا آدمی کی بالونسے اور تمام اجزا اوسکے سے بسبب بزرگی اوسکی کی اور سوائے آدمی کی جانور
پاک بال ہون تو اوسکا یہہ حکم ہے کہ اگر نہو عورت کا خاوند اور نہ سید یعنی مالک تو اوسکو ملانا اوسکا بہی حرام ہی اور اگر ہو خاوند یا سید تو اوسکے تین صورتیں ہیں اور صحیح تر
اونمیں سے یہہ ہے کہ اگر ملاوے ساتھہ اذن خاوند کی یا سید کی تو جائز ہے اور کہا مالک و طبری اور اکثر علما نے کہ ملانا ہر چیز کا بالونمیں ممنوع ہے خواہ بال ہون یا صوف یا
چیتہڑے یا سوائے اونکے اور دلیل پکڑی ہی اونہوں نے ساتھہ حدیثوں کے اور کہا لیث نے کہ نہی مختص ہے ساتھہ بالونکی پس نہیں مضائقہ ہے ساتھہ ملانے صوف وغیرہ کی اور باندہنا
بالوں کا ساتھہ ڈوری سرخ کی کہ مشابہت نہ رکھے ساتھہ بالونکی ہر گز نہیں جائز ہے بلا کراہت کذا فی مجمع البحار اور گودنا یہہ کہ سوئیاں یا مانند اونکی کسی بدن میں چبہوئی جاتی ہین یہانتک
کہ خون بہنے لگتا ہے پہر اوسمیں سرمہ یا نیل بہرتی ہین اور کہا نووی نے کہ گودنا اور گدوانا حرام ہے فاعل و مفعول بہا پر اور وہ جگہ کہ گودی جاتی ہے نجس ہوجاتی ہے
پس اگر ممکن ہو ازالہ اوسکا ساتھہ علاج کی تو واجب ہے ازالہ اوسکا اور اگر نہ ممکن ہو بغیر حرج کے تو پس اگر خوف ہو اوس سے تلف کا یا فوت ہوتی عضو کا یا منفعت اوسکی کا
یا خوف فاحش عیب کا عضو ظاہر میں تو نہیں واجب ہے ازالہ اوسکا جبکہ توبہ کی نہیں باقی رہیگا اوس پر گناہ اور اگر نہ خوف ہو کسی چیز کا اونمیں سے تو لازم ہے ازالہ اوسکا اور
گنہگار ہوتا ہے بسبب تاخیر اوسکی کی انتہی **وَعَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ لَعَنَ اللّٰهُ الْوَاشِمَاتِ وَالْمُسْتَوْشِمَاتِ وَالْمُتَنَمِّصَاتِ وَالْمُتَفَلِّجَاتِ
لِلْحُسْنِ الْمُغَيِّرَاتِ خَلْقَ اللّٰهِ فَجَاءَتْهُ امْرَأَةٌ فَقَالَتْ اِنَّهٗ بَلَغَنِيْ اَنَّكَ لَعَنْتَ كَيْتَ وَكَيْتَ فَقَالَ مَالِيْ لَا اَلْعَنُ مَنْ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَنْ هُوَ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ فَقَالَتْ لَقَدْ قَرَاْتُ مَا بَيْنَ اللَّوْحَيْنِ فَمَا وَجَدْتُ فِيْهِ مَا تَقُوْلُ قَالَ لَئِنْ كُنْتِ قَرَاْتِيْهِ
لَقَدْ وَجَدْتِيْهِ اَمَا قَرَاْتِ مَا اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا قَالَتْ بَلٰى قَالَ فَاِنَّهٗ قَدْ نَهٰى عَنْهُ
مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہ کہا لعنت کی اللہ تعالی نے گودنیوالیونکو اور گدوانیوالیونکو اور اون عورتونکو کہ چنواوین بال منہ کے اور لعنت
کی موہین کروانیوالیونکو دانتونپر واسطے حسن کے کہ تغیر کرنیوالیاں ہین اللہ کی پیدایش کو پس آئی ابن مسعود پاس ایک عورت اور کہا کہ تحقیق شان یہہ ہے کہ پہنچی مجکو یہہ
کہ تم لعنت کرتے ہو یعنی عورتونکو ایسی ایسی پس کہا ابن مسعود نے کہ کیا ہے مجکو کہ لعنت نکرون اوسکو لعنت کی جسکو خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور اوسکو کہ وہ ملعون ہے بیچ
کتاب اللہ کی پس کہا اوس عورت نے کہ تحقیق پڑہا مینے اوس چیز کو کہ درمیان دو دفتیوں کے ہے یعنی پڑہا مینے سارا قرآن پس نہ پایا مینے اوسمیں جو کہتے ہو یعنی پر کہا
کہا ابن مسعود نے اگر پڑہتے تو اوسکو یعنی تامل سے اور سمجہکر تو البتہ پاتی تو اس حکم کو کیا نہیں پڑہی تو نے یہہ آیۃ کہ جو دین تمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پس لو اوسکو اور عمل کرو اوس پر اور
جس چیز سے کہ منع کرین تمکو پس باز رہو یعنی اوس سے کہا اوس عورت نے کہ ہان یہہ آیۃ تو پڑہی ہی یعنی کہا ابن مسعود نے پس تحقیق پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا ہے اسی
نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** چنواوین بال الخ یہہ مکروہ ہے مگر کہ داڑہی یا مونچہیں نکلیں عورتکی تو اونکا منڈوانا مکروہ نہیں بلکہ مستحب ہے اور چننے والیکو ما حصل ایسے
بین الحس ایت مین ذکر اوسکا نہیں فصل ثانی مین ہے اور موہین کروانیوالیونکو الخ یعنی بتکلف فرجہ و رفرق کروانی ہین اونمین کہ جسکی نزدیک فرق ہونا دانتونمین پسندیدہ ہے
اور اکثر چہوٹی عمر کی عورتونکی دانت ایسی ہوتی ہین اور جب بڑہیاں ہوتی ہین اور دانت بڑے ہوتے ہین تو یہہ فرق نہیں رہتا تو بتکلف بنواتی ہین واسطے اظہار حسن جوانی
کی اور مشابہت کے ساتھہ جوانونکی اور لفظ المغیرات صفۃ ہی عورتون ذکر کی گئین کی یعنی یہہ عورتین مذکورہ ایسی ہین کہ تغیر کرتی ہین پیدایش اللہ تعالی کو اور لفظ خلق اللہ
مفعول ہی مغیرات کا اور جملہ مانند تعلیل کی ہے واسطے وجوب لعنت کی اور علت ہے حرمت شلہ اور منڈانی داڑہی وغیرہ کی بہی ہے اور اس سے یہہ لازم نہیں آتا کہ ہر تغیر
حرام ہو اسلیے کہ یہہ علت مستقل نہیں ہی علت حرمت کی نہی شارع کی ہی اور حکمت نہی مین یہہ ہے پس حاصل یہہ ہوا کہ شارع نے بعض تغیرات کو مباح کیا ہے اور

بعضی کو حرام اور عورت مذکورہ کی کلام کا یہ معنی ہیں کہ خبر دے کہ تم مومنین پر کہ تم خبر دیتے ہو لعنت خدا سے یا لعنت کرتے ہو اپنی طرف سے تو ان عورتوں نے کہا کہ
نہیں پاتی لعنت انکی نزدیک کتاب اللہ میں اور نہیں جانتی لعنت کرنی اونکو کہ لعنت کرتی ہو اوپر اسکے پس جواب ابن مسعود دلیل لائے حدیث و قرآن سے اور بیچ وجود
نہی کے پس بیچ منہیات یہ وجہ ایسی کا قرآن میں بظاہر معلوم ہوا اوسکو اور خبر جملہ حدیث کی یہ معنی ہیں کہ جب یہ کہا تو معلوم ہوا ساتھ باز رہنے اوس چیز کے کہ منع کیا اوسکو رسول
نے اور منع کیا رسول نے اونکو پس ہوا مذکور ہی اس حدیث وغیرہ میں تو ہوئی تمام منہیات اونکی ذکر کی گئی قرآن میں اور کہا طیبی نے کہ اس میں اشارہ ہی طرف اسکی کہ لعنت
کرنی آنحضرت کی واشمات وغیرہ کو مانند لعنت کرنی اللہ تعالیٰ کی ہی پس آپ سے یہ کہ عمل کیا جاوے اوسپر ح ع **وَعَنْ** أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعَيْنُ حَقٌّ وَنَهَى عَنِ الْوَشْمِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تاثیر نظر بد
لوگوں کی حق ہی اور منع کیا گودنے سے نقل کی یہ بخاری نے **ف** حق ہی یعنی ثابت ہی کہ اللہ تعالیٰ نے خاصیت رکھی ہی اسمیں کہ تاثیر کرتی ہی آدمی وغیرہ میں
مانند سحر کے ح **وَعَنِ** ابْنِ عُمَرَ قَالَ لَقَدْ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُلَبِّدًا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہی ابن عمر سے
کہ کہا تحقیق دیکھا میں نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ملبد نقل کی یہ بخاری نے **ف** یعنی اپنی سر کی بالوں کو گوند سے جما دیا تھا تا جوئیں نہ پڑیں اور غبار سے محفوظ رہیں
اور اسطرح حالت احرام میں اکثر کرتے ہیں غرض نہ کرنے کے لیے پس یہ بیان حالت احرام کا ہی یا کسی اور سفر کا ح **وَعَنْ** أَنَسٍ قَالَ نَهَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَتَزَعْفَرَ الرَّجُلُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی انس سے کہ کہا منع کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے کہ زعفران ملے مرد بدن کو یا کپڑوں کو نقل
کی یہ بخاری اور مسلم نے **ف** اسلیے کہ یہ عادت ہی عورتوں کی سی ہی اور بعضے صحابہ سے جو منقول ہی استعمال خلوق کا کہ نام خوشبوی مرکب کا ہی زعفران وغیرہ سے
محمول ہی نہی سے پہلے پر ح ع **وَعَنْ** عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ أُطَيِّبُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِأَطْيَبِ مَا نَجِدُ حَتَّى أَجِدَ وَبِيصَ الطِّيبِ
فِي رَأْسِهِ وَلِحْيَتِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عائشہ سے کہ کہا تھی میں خوشبو لگاتی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ساتھ بہترین خوشبو کی پاتی میں یہاں تک کہ پاتی
میں چمک خوشبوئی کی حضرت کی سر میں اور ڈاڑھی میں نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے **ف** اس حدیث پر اشکال وارد کرتے ہیں ساتھ اس حدیث کی کہ خوشبو مردوں کی
چیز ہی کہ پوشیدہ ہو رنگ اوسکا اور اس سے معلوم ہوا کہ رنگ تھا حضرت کی خوشبوئی میں تو چمک ہوتی تھی اوسکا جواب یہ کہ مراد رنگ سے بوس جس سے زینت
ہی کہ اوسکے ملنے میں زینت و جمال ہو مانند سرخ و زرد رنگ کی اور جو رنگ ایسا نہو جیسے رنگ مشک و عنبر کا جائز ہی کذا قال الطیبی اور اس سے معلوم ہوا کہ استعمال
کی بھی جائز ہی ح **وَعَنْ** نَافِعٍ قَالَ كَانَ ابْنُ عُمَرَ إِذَا اسْتَجْمَرَ اسْتَجْمَرَ بِالْأَلُوَّةِ غَيْرَ مُطَرَّاةٍ وَبِكَافُورٍ يَطْرَحُهُ مَعَ الْأَلُوَّةِ ثُمَّ
قَالَ هٰكَذَا كَانَ يَسْتَجْمِرُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی نافع سے کہا کہ تھی ابن عمر جس وقت کہ دھونی لیتے خوشبو
کی دھونی لیتی اگر کی بغیر ملونی مشک وغیرہ کی یعنی کبھی نری اگر کی دھونی لیتی اور کبھی دھونی لیتی کافور کی کہ ڈالتی اوسکو ساتھ اگر کی پھر کہا ابن عمر نے کہ اسی طرح
سے دھونی لیتے تھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یعنی کبھی نری اگر کی اور کبھی کافور اوسکی ساتھ ملا کر نقل کی یہ مسلم نے

## اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ فصل دوسری

**عَنِ** ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُصُّ أَوْ يَأْخُذُ مِنْ شَارِبِهِ وَكَانَ إِبْرَاهِيمُ خَلِيلُ الرَّحْمٰنِ يَفْعَلُهُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا تھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کترتے یا لیتے لبیں اپنی اور تھی ابراہیم دوست خدا کی کرتے یہ یعنی وہ بھی لبیں کترتے تھی نقل کی یہ ترمذی
نے **ف** یعنی کترنا لبوں کا سنت قدیم ہی کہ حضرت ابراہیم کرتے تھے اور اور انبیاء علیہم السلام بھی کرتے تھے چنانچہ شرح لفظ فطرت کی بیان ہوا اور ہو سکتا
ہی تخصیص حضرت ابراہیم کی بسبب تعظیم اونکی ہو یا ابتداء اس شریعت کی حضرت ابراہیم سے ہی جیسے کہ فصل تیسری میں ایک حدیث آتی ہی کہ وہ دلالت کرتی ہی
اسپر ح **وَعَنْ** زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ لَمْ يَأْخُذْ مِنْ شَارِبِهِ فَلَيْسَ مِنَّا رَوَاهُ أَحْمَدُ
وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہی زید بن ارقم سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کہ نہ لیوے لبیں اپنی پس نہیں ہم میں سے نقل کی

سکو احمد اور ترمذی اور نسائی نے ف یعنی ہماری سنت و طریقہ پر نہیں اور ظاہر یہ ہے کہ معنی یہ ہیں کہ نہیں کامل ترین اہل طریقہ ہمارے سے اور یہ تہدید ہے
واسطے تارک اس سنت کی یا دور لایا اوسکو بطریق مبالغہ کی ﷺ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
كَانَ يَأْخُذُ مِنْ لِحْيَتِهِ مِنْ عَرْضِهَا وَطُولِهَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيثٌ غَرِيبٌ اور روایت ہے عمرو بن شعیب سے اوسنے نقل کی اپنے
باپ سے اونسے اپنے دادا سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم لیتے تھے ڈاڑھی اپنی سے عرض میں سے اور طول میں سے نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا کہ یہ حدیث غریب ہے
ف یعنی ڈاڑھی کو ہر طرف سے درست و برابر کرتے تھے بال جو بہت ہوں لمبے کتر کر اور یہ منافی نہیں ہے ساتھ اعفاء اور توفیر ڈاڑھی کے کہ حدیثوں میں ہے ساتھ اوسکے امر
ہوا ہے اسلیے کہ نہیں کوتاہ کرتے ڈاڑھی اپنی مانند عجمیوں کے بلکہ لینا بالوں کا طول میں سے واسطے برابر کرنے اور اصلاح کے منافی اوسکی نہیں اسی کہ منقول ہے آنحضرت سے کہ وہ
لیتے تھے ڈاڑھی کی طول و عرض میں سے اور کہا ابن ملک نے کہ برابر کرنا ڈاڑھی کی بالوں کا سنت ہے اور احیاء میں لکھا ہے کہ اختلاف کیا ہے علماء نے ڈاڑھی کی دراز کرنے میں
پس بعضوں نے تو کہا کہ اگر مٹھی میں پکڑ کر مرد ڈاڑھی کو اور مٹھی کی نیچے سے کتر ڈالے تو نہیں ہے مضائقہ اسکا چنانچہ کیا ہے ابن عمر نے اور ایک جماعت نے تابعین سے
اور اچھا جانا اسکو شعبی نے اور ابن سیرین نے اور مکروہ جانا اوسکو حسن اور قتادہ نے اور تواضع اونکی ہے اور کہا چھوڑنا اوسکا اچھا ہے موجب قول آنحضرت کے اعفوا اللحی انتہی
وَعَنْ يَعْلَى بْنِ مُرَّةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأَى عَلَيْهِ خَلُوقًا فَقَالَ أَلَكَ امْرَأَةٌ قَالَ لَا قَالَ فَاغْسِلْهُ ثُمَّ اغْسِلْهُ ثُمَّ
اغْسِلْهُ ثُمَّ لَا تَعُدْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہے یعلی بن مرہ سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھی یعلی پر خلوق کہ نام ایک خوشبوئی مرکب ہے
زعفران وغیرہ سے پس فرمایا کیا تیری جورو ہے کہا نہیں فرمایا پس دھو ڈال اوسکو پھر دھو اوسکو پھر دھو اوسکو پھر نہ استعمال کرنا اوسکو نقل کی یہ ترمذی اور نسائی نے
ف کیا تیری بیوی ہے یہ پوچھنا اسواسطے کیا کہ اگر بیوی ہو اور اوسنے خلوق ملی ہو اوسکی بدن یا کپڑے سے مرد کی بدن یا کپڑے میں لگ گئی ہو تو معذور ہے اگر قصداً
استعمال کرے تو معذور نہوگا اور روا نہیں اور یہ ہونا چاہیے اوسکو جیسے کہ اوسکو فرمایا وجہ سوال سے یہی بیان کی ہے شارحین نے یہ ہے کہ اگر واسطے عطر عورت کی ملی ہو تب بھی
جیسے کہ ظاہر حدیث سے وہم جاتا ہے اور دھو ڈال تم یعنی تین بار دھو حکم کیا تین بار دھونے کا واسطے مبالغہ کی اور ظاہر یہ ہے کہ اسلیے تین بار دھونے کو فرمایا کہ رنگ اوسکا
نہیں جاتا بغیر دھونے تین بار کے ع وَعَنْ أَبِي مُوسَى قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَقْبَلُ اللهُ صَلَاةَ رَجُلٍ فِي جَسَدِهِ
شَيْءٌ مِنْ خَلُوقٍ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے ابی موسی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں قبول کرتا اللہ تعالی نماز اوس شخص کی کہ ہو اوسکے
بدن میں کچھ خلوق سے نقل کی یہ ابوداود نے ف کہا سید نے کہ مراد نفی ثواب نماز کاملہ کی ہے واسطے مشابہت کے ساتھ عورتوں کے اور کہا ابن ملک نے کہ اسمیں تہدید
و زجر ہے استعمال خلوق سے ع وَعَنْ عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ قَالَ قَدِمْتُ عَلَى أَهْلِي مِنْ سَفَرٍ وَقَدْ تَشَقَّقَتْ يَدَايَ فَخَلَّقُونِي بِزَعْفَرَانٍ فَغَدَوْتُ
عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ وَقَالَ اذْهَبْ فَاغْسِلْ هٰذَا عَنْكَ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے عمار
بن یاسر سے کہ کہا آیا میں گھر کی لوگوں پاس سفر سے اور حال میں کہ پھٹ گئے تھے دونوں ہاتھ میرے پس لیپ کیا گھر والوں نے میرے ہاتھوں پر خوشبوئی زعفران
ملاکر پس آیا میں صبح کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پس سلام کیا میں نے حضرت کو پس جواب نہ دیا مجھکو اور فرمایا جا اور دھو ڈال اسکو اپنے بدن سے نقل کی
ابوداود نے ف ظاہر ایسا ہے عمار کو سبب معلوم نہ رہے عذر اونکے کے نہیں یا یہ پسند آیا حضرت کو ملنا انکا ساتھ اس خوشبو کی ع وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ
قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طِيبُ الرِّجَالِ مَا ظَهَرَ رِيحُهُ وَخَفِيَ لَوْنُهُ وَطِيبُ النِّسَاءِ مَا ظَهَرَ لَوْنُهُ وَخَفِيَ رِيحُهُ
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے خوشبوئی مردوں کے وہ ہے کہ ظاہر ہو بو اوسکی
پوشیدہ ہو رنگ اوسکا یعنی مانند مشک و عنبر اور عطر وغیرہ کے اور خوشبوئی عورتوں کی وہ ہے کہ ظاہر ہو رنگ اوسکا اور پوشیدہ ہو بو اوسکی یعنی مانند
زعفران وغیرہ کے نقل کی یہ ترمذی اور نسائی نے ف اور یہ معلوم ہو چکا ہے کہ مراد وہ رنگ ہے کہ اوسمیں زینت و جمال ہو مانند سرخ و زرد کے اور کہا

علامت زنا کی یہ اوس عورت کی حق مین ہی کہ گھر سے باہر نکلے اور اگر اپنے خاوند کے پاس استعمال کرے خوشبو تو جائز بلکہ مستحب ہے ح وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ كَانَ
لِرَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُكَّةٌ يَتَطَيَّبُ مِنْهَا رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے انس سے کہا تھی واسطے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے
سکہ نام ایک خوشبوئی مرکب کا ہے خوشبو لگاتے تھے اوس میں سے نقل کی یہ ابوداود نے وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يُكْثِرُ دُهْنَ رَأْسِهِ وَتَسْرِيحَ لِحْيَتِهِ وَيُكْثِرُ الْقِنَاعَ كَأَنَّ ثَوْبَهُ ثَوْبُ زَيَّاتٍ رَوَاهُ فِي شَرْحِ السُّنَّةِ اور روایت ہے اونہی انس سے کہا
تھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم استعمال کرتے تیل اپنی سر مبارک پر اور بہت کرتے کنگھی اپنی داڑھی کو اور بہت رکھتے تھے کپڑا سر پر گویا وہ کپڑا حضرت کا
کپڑا تھا تیلی کا نقل کی یہ شرح السنہ مین ف بہت کرتے تھے کنگھی الخ اور روایت مین آیا ہے کہ حضرت نے ہر روز کنگھی کرنے سے منع فرمایا وہ بھی
سر میں ہی نہ تحریمی اور کثرت کنگھی سے یہ نہیں لازم آتا کہ ہر روز کرتا تھا بلکہ کثرت کبھی صادق آتی ہے اوس چیز پر بھی کہ یکجا بت کی کری اور کنگھی کا سنت ہے
لیکن یہ جو بعد ہر وضو کی کیا کرتے ہین اسکی کچھ اصل صحیح سنت مین نہیں اور مراد قناع سے وہ کپڑا ہے کہ ڈالتے تھے سر مبارک پر بعد لگانے تیل کے تاکہ میلا ہونے نہ پگڑی
سو مانند کپڑے تیلی کی ہو جاتا تھا یہ کپڑا اور کپڑے حضرت کی تیلی کے سے ہوتے تھے اسلیے کہ یہ معنی نظافت سی کہ حضرت کی مزاج مبارک مین تھی بعید مین اور آنحضرت دوست
رکھتے تھے کپڑے سفید کو ع ح وَعَنْ أُمِّ هَانِئٍ قَالَتْ قَدِمَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْنَا بِمَكَّةَ قَدْمَةً وَلَهُ أَرْبَعُ غَدَائِرَ
رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہے ام ہانی سے کہ کہا ام ہانی نے آئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اوپر ہمارے مکہ مین
ایک دفعہ یعنی بروز فتح مکہ کے اور آنحضرت کے چار گیسو تھے گندھے ہوئے کہ دو دائین طرف تھے اور دو بائین طرف نقل کی یہ احمد اور ابوداود اور ترمذی
اور ابن ماجہ نے وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ إِذَا فَرَقْتُ لِرَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأْسَهُ صَدَعْتُ فَرْقَهُ عَنْ يَافُوخِهِ وَأَرْسَلْتُ
نَاصِيَتَهُ بَيْنَ عَيْنَيْهِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا جس وقت کہ مانگ نکالتی مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سر مبارک کی تو
چیرتی مین مانگ اونکی تالو پر سے اور چھوڑتی مین بال حضرت کی پیشانی کے درمیان دونوں آنکھوں اونکی نقل کی یہ ابوداود نے ف چیرتی مین مانگ الخ
یافوخ کہتے ہیں سر کی بیچ کو یعنی اوس جگہ کو کہ لڑکے کی سر پر لپکتی رہتی ہے یعنی تالو اور معنی اس جملہ کی یہ ہین کہا ایک طرف مانگ کی ہوتی تھی نزدیک تالو کی اور دوسری
نزدیک پیشانی کی محاذی درمیان دونوں آنکھوں کے جیسے کہا اور چھوڑتی مین الخ یعنی کرتی مین مانگ اوس طرف کو کہ جانب پیشانی کی ہے محاذی مین دونوں آنکھ
اس طرح کہ ہوتی تھی آدھی بال ناصیہ کی داہنی طرف مانگ کی اور آدھی بائین طرف اوسکی اسیطرح بیان کیے ہین معنی اس حدیث کی طیبی نے ح وَعَنْ
عَبْدِ اللهِ بْنِ مُغَفَّلٍ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ التَّرَجُّلِ إِلَّا غِبًّا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہے
عبداللہ بن مغفل سے کہا منع فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کنگھی کرنے سے مگر ایک روز درمیان دیکر نقل کی یہ ترمذی نے ف کہا قاضی نے کہ غب یہ ہے کہ
کرے ایک دن اور ترک کری ایک دن اور مراد نہی سے مواظبت اور اہتمام کرنا ہے زینت پر اسلیے کہ اسمین مبالغہ اور تکلف ہی زینت کرنے مین اور لفظ غب اطلاق مین جیسے کہ اوس نے کہا ہے
زر غبا تزدد حبا یعنی آ ایک دن بیچ مین کہ زیادہ ہو محبت اور اسی طرح عیادت مریض مین اور گوشت کھانے مین اور نہی ہر روز کنگھی کرنے شامل ہے امر
بعضے لوگ جو بعد ہر وضو کی کنگھی کرتے ہین اونکی سنت کے نہیں اور احیاء مین جو نقل کیا ہے کہ آنحضرت ہر روز دو بار داڑھی مین کنگھی کرتی تھی سو حدیث کی سند نہیں پائی گئی اور ملا امام
کی احیاء مین کسی نے شرح نہیں کی اور احیاء مین بعضی حدیثین ایسی ذکر کی ہین کہ اونکی کچھ اصل ثابت نہیں کذا نقل عن الشیخ ولی الدین العراقی اور ظاہر یہ ہے کہ نہی ہر روز کی کنگھی کرنیکا مخصوص ساتھ
مردون کے ہے نہ عورتون کے اسلیے کہ اونکو تجمل و تحسین کرنا منع نہیں اور بعضون نے کہا کہ نہی شامل ہے سب کو نہایت یہ کہ عورتون کو اخف ہوا اسلیے کہ باب زینت مین انکے لیے بہت وسیع ہے اور
کراہت مردون کی تحریمی ہے ح وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ بُرَيْدَةَ قَالَ قَالَ رَجُلٌ لِفَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ مَا لِي أَرَاكَ شَعِثًا قَالَ إِنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَنْهَانَا عَنْ كَثِيرٍ مِنَ الْإِرْفَاهِ قَالَ مَا لِي لَا أَرَى عَلَيْكَ حِذَاءً قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْمُرُنَا

أَنْ يَحْتَفِيَ أَحْيَانًا رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے عبداللہ بن بریدہ سے کہ کہا ایک شخص نے واسطے فضالہ بن عبید کے کیا ہے واسطے میرے کہ دیکھتا ہوں میں تمکو
پراگندہ بال بغیر کنگھی کیے کہا تحقیق پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم تھے منع کرتے ہمکو بہت بہت چیزوں سے یعنی بہت کثرت کنگھی کی اور تیل کی ہو اور وی ہیں ہمکو کہا اوس
شخص نے فضالہ کو کیا ہے ہمکو کہ نہیں دیکھتا تیری پانؤں میں پاپوش کہا فضالہ نے کہ تھے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم حکم فرماتے ہمکو یہ کہ ننگے پانؤں پھرا کریں کبھی کبھی نقل کیا
اسکو ابوداود نے ف یعنی واسطے تواضع اور کسر نفس اور ریاضت اور عادت درشتی کے اور بوقت ضرورت اضطرار کی اور تھی معلوم ہوا کہ آنحضرت اگرچہ تیل لگاتے اور کنگھی کرتے اور اوسکو اچھا جانتے
اور ساتھ اوسکے حکم فرماتے اور محبت رکھتے تھے لیکن بعضی زاہدان اور اہل ریاضت کو اوپر خلاف اوسکے بھی رکھتے تھے اور تعزیر فرماتے تھے بلکہ امر کرتے اور حاصل یہ ہے کہ منع ہے
افراط کی اور مبالغہ کی مراد ہے [illegible] جیسے ہمیشہ تیل لگانا اور کنگھی کرنا اور زینت کی ہی جیسے عادت مجوسیوں اور اہل تنعم اور ترف کی ہے اور اسمیں ہے
رعایت توسط اور میانہ روی کی اسمیں ترک طہارت اور نظافت و خوشبو ہی کا اسلیے کہ نظافت دین سے ہے جیسے کہ حدیث آیندہ میں فرمایا ہے وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ
أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ كَانَ لَهُ شَعْرٌ فَلْيُكْرِمْهُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا جو شخص کہ ہوں واسطے اوسکے بال پس چاہیے کہ اچھی طرح رکھے اونکو یعنی دھویا کرے اور تیل لگایا کرے اور کنگھی کیا کرے اور متفرق نرکھے اونکو اسلیے کہ
ستھرائی اور خوشی نیکی محبوب ہی نقل کیا ہے ابوداود نے وَعَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ أَحْسَنَ مَا غُيِّرَ بِهِ
الشَّيْبُ الْحِنَّاءُ وَالْكَتَمُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہے ابی ذر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق بہتر
اوس چیز کی کہ تغیر کیے ساتھ اسکے بڑھاپا مہندی اور وسمہ ہی نقل کیا یہ ترمذی اور ابوداود اور نسائی نے ف کتم ساتھ زبر کاف اور تا مخففہ کی اور بعضے [illegible]
ساتھ تشدید کی بھی کہا ہے کہ نام ایک گھانس مشہور کا ہے کہ ملائی جاتی ہے ساتھ وسمہ کی اور رنگے جاتے ہیں اوس سے بال اور بعضوں نے کہا کہ کتم بھی وسمہ ہی پھر مراد حدیث
کیا ہے خضاب ساتھ مجموع مہندی اور کتم کی مراد ہے یا ساتھ ہر ایک کی نہایہ میں لکھا ہے کہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مراد استعمال کتم کا ہے تنہا بغیر مہندی کی اسلیے کہ مہندی
جب ملائی جاتی ہے ساتھ کتم کے تو خضاب سیاہ ہوتا ہے اور نہی خضاب سیاہ سے صحت کو پہونچ چکی ہے اور کہا کہ شاید حدیث بالحناء او الکتم ہے ساتھ لفظ او کی واسطے تخییر کے
لیکن روایتیں متعدد طرق سے ساتھ واو کی آئی ہیں نہ ساتھ او کی انتہی اور شاید کہ واو بمعنی او کی ہو واللہ اعلم اور بعضے حواشی میں لکھا ہے کہ خضاب مہندی کا سرخ
اور نری کتم کا سبز اور بعضوں کی کلام سے سمجھا جاتا ہے کہ خضاب نری کتم کا سیاہ خالص ہوتا ہے اور کتم کو کہ مہندی میں ملا کر ہی تو سرخ ہوتا ہے [illegible]
مراد خضاب ساتھ مجموع مہندی اور کتم کے ہو گا نا قبل اور حدیث ابن عباس کے کہ بعد حدیث ابن عمر کی آتی ہے اوس سے ظاہر بلکہ صریح یہی بات معلوم ہوتی ہے [illegible]
ہذا قال الشیخ اور ملا علی قاری نے لکھا ہے کہ ظاہر یہ ہے کہ خضاب مختلف ہوتا ہے اگر غالب ہو کتم یا برابر ہو مہندی اور کتم تو خضاب سیاہ ہوتا ہے اور اگر مہندی زیادہ ہو تو سرخ ہوتا ہے وَعَنِ
ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَكُونُ قَوْمٌ فِي آخِرِ الزَّمَانِ يَخْضِبُونَ بِهَذَا السَّوَادِ كَحَوَاصِلِ الْحَمَامِ لَا يَجِدُونَ
رَائِحَةَ الْجَنَّةِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہے ابن عباس سے اونسے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا ہوگی ایک قوم آخر زمانہ
میں کہ خضاب کرینگی ساتھ اس سیاہی کی مانند پوٹوں کبوتر کے کہ جیسے بعضے کبوتر کا پوٹا سیاہ خالص ہوتا ہے نہ پاوینگے بو جنت کی نقل کی یہ ابوداود اور نسائی نے ف
اس سیاہی کی یعنی نری سیاہی کی تاکہ نکل جاوے سیاہ مائل بسرخی مانند کتم اور مہندی کی اور نہ پاوینگے بو جنت کی یہ مبالغہ ہے زجر و تشدید میں خضاب سیاہ پر یا محمول
ہے [illegible] جانے والے اور بعضے حواشی میں لکھا ہے کہ اگرچہ داخل ہونگے بہشت میں لیکن اوسکی بو سے محظوظ و بہرہ مند نہیں ہونگے اور بعضے کہتے ہیں کہ اوس خوشبو کہ بہشت
میں ابتک ہی اور مسلمان اوس سے محظوظ [illegible] ہونگے یہ خضاب کرنیوالے اوس سے محروم رہینگے اور اس سے معلوم ہوا کہ خضاب سیاہ حرام ہے وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ
أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَلْبَسُ النِّعَالَ السِّبْتِيَّةَ وَيُصَفِّرُ لِحْيَتَهُ بِالْوَرْسِ وَالزَّعْفَرَانِ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يَفْعَلُ
ذَلِكَ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ اور روایت ہے ابن عمر سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تھے پہنتے پاپوش چمڑی بے بال کی اور زرد رنگتے داڑھی

کو ساتھ ورس کے اور ایک نقش زرد کا بھی بیچ شہروں یمن کے اور رنگتے ساتھ زعفران کی انوٹھے ابن عمر کرتے سیہ یعنی جو کچھ کیا گیا یعنی پہنتے جوتی بہ رنگو اور کرتے خضاب

انکو نقل کی یہ نسائی نے ف اس سے خضاب کرنا حضرت کا معلوم ہوا اور حدیث انس سے کتاب اللباس میں گذری معلوم ہوا کہ حضرت نے خضاب نہیں کیا ہے

تطبیق انکی درمیان ذکر کی گئی ہے وعن ابن عباس قال مر على النبي صلى الله عليه وسلم رجل قد خضب بالحناء فقال ما احسن

هذا قال فمر آخر قد خضب بالحناء والكتم فقال هذا احسن من هذا ثم مر آخر قد خضب بالصفرة فقال هذا احسن من

هذا كله رواه ابو داود اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا گذرا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک شخص کہ خضاب کیا تھا اوسنے ساتھ مہندی کے پس

فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ کیا خوب ہی یہہ کہا راوی نے پس گذرا ایک اور شخص کہ خضاب کیا تھا اوسنے ساتھ مہندی اور وسمہ کی یعنی نرا سیاہ نہ تھا پس فرمایا

حضرت نے یہہ بہت اچھا ہے پہلے سے پھر گذرا ایک اور شخص کہ خضاب کیے ہوئے تھا ساتھ زردی کی پس فرمایا یہہ بہت خوب ہے ان سب سے نقل کی یہہ ابو داود نے

وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم غيروا الشيب ولا تشبهوا باليهود رواه الترمذي ورواه النسائي

عن ابن عمر والزبير اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تغیر کرو بڑھاپے کو یعنی خضاب کرو اور مشابہت نہ کرو ساتھ یہود کے کہ وہ خضاب

نہیں کرتے نقل کی یہہ ترمذی نے اور نقل کی یہہ نسائی نے ابن عمر اور زبیر سے اور بعضے نسخوں میں ابن زبیر ہے ف احتمال ہو کہ یہ حکم خاص اہل جہاد کیلئے ہو واسطے

قوت اور خوف دلانے دشمنوں کے ۔ وعن عمرو بن شعيب عن ابيه عن جده قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تنتفوا

الشيب فانه نور المسلم من شاب شيبة في الاسلام كتب الله له بها حسنة وكفر عنه بها خطيئة ورفعه بها درجة

رواه ابو داود اور روایت ہے عمرو بن شعیب سے کہ اوسنے نقل کی اپنے باپ سے اونے اپنے دادا سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ چنو سفید بالونکو اسلیے کہ

تحقیق بڑھاپا سبب اسبات کا ہے مسلمانونکو جو شخص کہ بوڑھا ہو بڑھا ہونا یعنی ایک بال سفید ہو مسلمانی میں لکھتا ہے اللہ تعالی واسطے اوسکے بسبب اوسکی ایک نیکی اور دور کرتا ہے اوس سبب

سے ایک خطا اور بلند کرتا ہے اوسکا بسبب اوسکے ایک درجہ نقل کی یہہ ابو داود نے ف بڑھاپا سبب نور ہونیکا ہے اسلیے کہ بڑھاپا وقار ہے جیسے دوسرے نقل میں آیا ہے کہ اول

جو بوڑھے ہوئے بنی آدم میں ابراہیم علیہ السلام تھے پس جب انہوں نے بڑھاپا دیکھا داڑھی میں تو کہا کیا ہے یہہ اے رب میرے جواب آیا کہ یہہ وقار ہے عرض کیا کہ زیادہ کر

وقار میرا اور وقار مانع آتا ہے آدمی کو فسق و معاصی سے اور باعث ہوتا ہے تقوی اور طاعات کا اور یہہ سبب نور کا ہوتا ہے کہ دوڑتا ہوگا آگے مومن کے ظلمات حشر میں جیسے کہ

لکھے ہے کہ آیۃ میں یسعی نورهم بين ايديهم وبايمانهم پس یہاں توجیہ نور سے مراد نور روز قیامت کا ہوا جیسا کہ ایک حدیث میں صریح آیا ہے اور اگر مراد نورانیت حال

صورت اور صفائی باطن اور سیرت نیک ہو کہ بوڑھے ہونیکو اس عالم میں حاصل ہوتے ہیں بعید نہ ہوا اور بسبب اس حدیث کی مکروہ ہے چننا سفید بال کا نزدیک اکثر علماء کے

ح ع . وعن كعب بن مرة عن رسول الله صلى الله عليه وسلم من شاب شيبة في الاسلام كانت له نورا يوم القيمة رواه

الترمذي والنسائي اور روایت ہے کعب بن مرہ سے اوسنے نقل کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا جو شخص کہ بوڑھا ہو بوڑھے ہونیکو اسلام میں ہوتا ہے

بڑھاپا واسطے اوسکے نور دن قیامت کے نقل کی یہہ ترمذی اور نسائی نے ف یہاں ایک سوال و اشکال وارد ہوتا ہے کہ جب بڑھاپا سبب نورانیت کا ہے

آخرت میں تو اوسکا چھپانا اور تغیر کرنا خضاب سے کیوں مشروع ہوا جواب یہہ کہ مشروعیت خضاب کی بسبب مصلحت دینی کی ہے کہ وہ اظہار قوت کا ہے آگے دشمنوں

و ضعیف بنانے اور دلیر ہونے پر اگر کوئی کہے کہ اوکھیڑنا بالونکا اس مصلحت کے لیے کیوں جائز نہ ہوا اسکا جواب یہہ ہے کہ بال چننے میں اوکھیڑنا سفید بالونکا جو ہوئے

آخر کو باعث بدہیئتی کا ہوتا ہے بخلاف خضاب کے کہ زیادتی ایک وصف ہے اور بیچ اس فرق ہوا اسمیں اور اوسمیں ح وعن عائشة قالت كنت

اغتسل انا ورسول الله صلى الله عليه وسلم من اناء واحد وكان له شعر فوق الجمة ودون الوفرة رواه الترمذي

اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا تھی میں نہاتی میں اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ایک باسن سے یعنی دونوں کے لیے ایک برتن ہوتا تھا اور بال مبارک اوپر جمہ کے اور نیچے وفرہ کے اور تھے حضرت کے

کی بال اوپر جمہ کے اور نیچے وفرہ کے نقل کی یہ ترمذی نے **ف** شعر بالوں کی تین نام ہیں ایک تو جمہ ساتھ پیش جیم اور تشدید میم کی اور دوسرا وفرہ ساتھ زبر واو اور جزم فے
اور زیر رے کے ساتھ زیر لام اور تشدید میم کے پس جمہ بال کندھوں تک اور وفرہ لونڈوں تک اور لمہ بیچ میں کانوں اور کندھے کے یعنی کانوں سے نیچے اور کندھے سے اوپر
کہتے ہیں حضرت عائشہ کہ بال حضرت کے اس وقت میں اوپر جمہ کے اور نیچے وفرہ کے یعنی لو سے نیچے اور کندھوں سے اونچے تھے کہ جب کنگھی کرتے تھے اور کبھی جمہ یعنی لٹکتے بالوں کا اتار
جیسے شمائل میں آیا ہے **تعرب** جمہ شجر و اذنیہ **وعن** ابن الحنظلیۃ رجل من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال قال النبی صلی
اللہ علیہ وسلم نعم الرجل خریم الاسدی لولا طول جمتہ واسبال ازارہ فبلغ ذلک خریما فاخذ شفرۃ فقطع بہا جمتہ
الی اذنیہ ورفع ازارہ الی انصاف ساقیہ رواہ ابو داود اور روایت ہے ابن حنظلیہ سے کہ ایک شخص ہے صحابہ میں سے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اچھا شخص ہے خریم اسدی اگر نہ ہوتے لمبے بال اس کے اور درازی تہبند اس کی پس پہنچی یہ خبر خریم کو پس لی
اس نے چھری پس کاٹ ڈالی ساتھ اس کے بال اپنے کانوں تک اور بلند کیا تہبند اپنا آدھی پنڈلی تک نقل کی یہ ابو داود نے **ف** خریم اسدی بھی حضرت کے صحابی تھے قبیلہ بنی اسدی
حضرت نے ان کے حق میں کلام مذکور فرمایا اور درازی بالوں کی اگرچہ مذموم و مکروہ نہیں لیکن شاید کہ آنحضرت نے انہیں سبب درازی بالوں کی تجبر معلوم کیا ہوگا اس سبب سے منع
فرمایا اور اس سے معلوم ہوا کہ اگر بھائی مسلمان میں کوئی بات خلاف شرع ہو اور اس کا ذکر غائبانہ کرے تو جائز ہے جبکہ یہ جانے کہ وہ سنے گا تو باز رہے گا اس سے
**وعن** انس قال کانت لی ذؤابۃ فقالت لی امی لا اجزہا کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یمدہا ویاخذ بہا رواہ
ابو داود اور روایت ہے انس سے کہ کہا تھے واسطے میرے گیسو پس کہا مجھے ماں میری نے نہیں کاٹوں گی میں انکو تھے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کھینچتے انکو اور پکڑتے
انکو نقل کی یہ ابو داود نے **ف** یعنی از راہ پیار کے پس سبب تبرک و تیمن کی ماں انکی کترتی نہ تھیں اور کراہت درازی بالوں کی کہ مذکور ہوئی سبب کوئی ہے
یہ منافی اس کی نہیں ہے **وعن** عبد اللہ بن جعفر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم امہل آل جعفر ثلاثا ثم اتاہم فقال لا
تبکوا علی اخی بعد الیوم ثم قال ادعوا لی بنی اخی فجیء بنا کانا افرخ فقال ادعوا لی الحلاق فامرہ فحلق رؤسنا رواہ
ابو داود والنسائی اور روایت ہے عبد اللہ بن جعفر سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مہلت دی اولاد جعفر طیار کو یعنی بعد پہنچنے خبر شہادت جعفر کی تین دن تک
یعنی چھوڑ دیا انکو کہ روتے تھے اور غم کرتے تھے جعفر پر پھر آئے حضرت انکے پاس پھر آئے انکے پاس پس بیٹھے اور انکی تسلی کے لیے اور فرمایا مت رو اوپر بھائی میرے کی بعد
آج کے پھر فرمایا بلاؤ میرے پاس میرے بھتیجوں کو یعنی عبد اللہ اور عون اور محمد کو کہ بیٹے جعفر کے ہیں پس لائے گئے ہم گویا کہ ہم چوزے تھے پرندوں یا بچے پرندے کے پس
فرمایا بلاؤ حجام کو پس حکم کیا اسکو سر مونڈنے کا پس مونڈ دئیے سر ہمارے نقل کی یہ ابو داود اور نسائی نے **ف** جعفر بیٹے ہیں ابو طالب کے اور بھائی حضرت علی کی پس حضرت کی چچیرے بھائی ہوئے
اور امین لائق ہے اس پر کہ رونا اور غمگین ہونا میت پر بغیر نوحہ کرنے کے جائز ہے تین دن تک اور بعد تین دن کے کہ نہایت ماتم داری کی تین دن ہیں اچھا
نہیں تین دن سے زیادہ رونا اور غم رکھنا میت پر اور تعزیت کرنے نہ چاہیے اور حضرت نے ان لڑکوں کے سر مونڈنے کا حکم کیا باوجود یہ کہ رکھنا بالوں کا افضل ہے سوائے
حج یا عمرہ کی اس لیے کہ انکی ماں اسماء بنت عمیس مشغول مصیبت میں تھیں کنگھی کرنے اور دھونا وغیرہ بالوں کا اونسے نہیں ہو سکتا تھا ویسے ہی ان کے جوئیں وغیرہ پڑ جانے کا اندیشہ تھا **وعن**
ام عطیۃ الانصاریۃ ان امراۃ کانت تختن بالمدینۃ فقال لہا النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا تنہکی فان ذلک
احظی للمراۃ واحب الی البعل رواہ ابو داود وقال ہذا الحدیث ضعیف وراویہ مجہول اور روایت ہے ام عطیہ انصاریہ سے کہ
تحقیق ایک عورت تھی ختنہ کرتی مدینہ میں یعنی عورتوں کا پس فرمایا اسکو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ مبالغہ کر تو بیچ کاٹنے چمڑے کے اس لیے کہ نہ مبالغہ کرنا اس میں
بہتر ہے عورت کو اور محبوب تر ہے یعنی لذیذ تر ہے طرف خاوند کی یعنی اگر بیچ کاٹنے اس موضع کے مبالغہ کرے تو نہ خاوند لذت پاتا ہے اور یہ ابو داود نے نقل کی ہے
اور کہا یہ حدیث ضعیف ہے اور راوی اسکے مجہول ہیں **ف** احتمال ہے کہ مراد راوی سے جنس راوی ہیں یعنی سب راوی چنانچہ موید ہیں اسکی یہ اسانید

جو ایک نسخہ صحیح میں آئی ہیں وہ روایۃ مجہولۃ اور احتمال یہ بھی ہے کہ مراد یہ ہو کہ اسحد روایۃ مجہول چنانچہ منذری کے لفظوں میں جو ایک نسخہ میں آئی ہیں فی روایۃ مجہول
لیکن ابن حبان نے کہا ہے اسکو طبرانی نے ساتھ سند صحیح کے اور حاکم نے اپنے مستدرک میں ضحاک بن قیس سے اور اوسکے لفظ یہ ہیں اخفضی ولا تنہکی فانہ انضر للوجہ واحظی
عند الزوج ہے **وعن** كريمة بنت همام ان امرأة سألت عائشة عن خضاب الحناء فقالت لا بأس ولكني اكرهه كان حبيبي
يكره ريحه رواه ابو داود والنسائي اور روایت ہے کریمہ بیٹی ہمام کے سے کہ تحقیق ایک عورت نے پوچھا عائشہؓ سے حکم خضاب کرنے مہندی کا
یعنی ہاتھ پاؤں میں پس کہا عائشہ نے کچھ مضائقہ نہیں ولیکن میں ناخوش رکھتی ہوں اسکو تھے دوست میرے یعنی آنحضرت مکروہ رکھتے تھے بو اسکی نقل کی یہ ابوداود اور نسائی
نے **ف** مراد یہ ہے کہ مکروہ رکھتے حضرت کا … بسبب تکلیف … اسلیے کہ آگے کے … میں آتا ہے کہ معیت نہ لی حضرت نے ہند سے بسبب خالی ہونے ہاتھوں اسکے
سے ایسی ہے ع **وعنها** ان هندا بنت عتبة قالت يا نبي الله بايعني فقال لا ابايعك حتى تغيري كفيك فكانما
كفا سبع رواه ابو داود اور روایت ہے عائشہ سے کہ تحقیق ہند بیٹی عتبہ کی نے کہا اے نبی اللہ کے بیعت لو مجھ سے پس فرمایا نہیں بیعت لیتا میں تجھ سے
جب تک کہ نہ بدلے تو اپنی ہتھیلیوں کو یعنی مہندی لگا کر گویا کہ دونوں ہاتھ تیرے ہاتھ درندے کی ہیں نقل کی یہ ابوداود نے
**ف** ہند بنت عتبہ بیوی ابی سفیان کی اور ماں معاویہ کی ہے دن فتح مکہ کے اسلام لائیں تھیں اور ظاہر یہ ہے کہ یہ بیعت بھی دن فتح مکہ کی تھی اور اس سے معلوم ہوا کہ عورت کو
مہندی لگانی ہاتھوں میں مستحب ہے اور ترک اوسکا مکروہ اور کراہت بسبب مشابہت مردوں کے ہے ع **وعنها** قالت اومت امرأة من وراء ستر
بيدها كتاب الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقبض النبي صلى الله عليه وسلم يده فقال ما ادري ايد رجل ام
يد امرأة قالت بل امرأة قال لو كنت امرأة لغيرت اظفارك يعني بالحناء رواه ابو داود والنسائي اور روایت ہے عائشہ
سے کہ کہا اشارہ کیا ایک عورت نے پس پردہ کے اور اوسکے ہاتھ میں ایک خط تھا کہ کسی نے بھیجا تھا طرف پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس کھینچ لیا حضرت نے
ہاتھ اپنا یعنی نہ لیا وہ خط پس فرمایا آنحضرت نے کہ نہیں جانتا میں کہ آیا ہاتھ مرد کا ہے یا ہاتھ عورت کا کہا اوس عورت نے بلکہ ہاتھ عورت کا ہے فرمایا حضرت نے اگر
ہوتی تو عورت یعنی رعایت کرنیوالی شعار عورتوں کی البتہ تغیر کرتی ناخن اپنے یعنی ساتھ حنا کے نقل کی یہ ابوداود اور نسائی نے **ف** آیا ہے تاکید واسطے استحباب مہندی لگانے
کے عورتوں کو اور کمال تعلیم آداب کی ہے ع **وعن** ابن عباس قال لعنت الواصلة والمستوصلة والنامصة والمتنمصة والواشمة
والمستوشمة من غير داء رواه ابو داود اور روایت ہے ابن عباسؓ سے کہ کہا لعنت کی گئی ملانیوالی اور ملوانیوالی یعنی بالوں کا چٹلا ڈالنے والی اور
ڈلوانیوالی اور چنیوالی اور چنوانیوالی یعنی بالوں کو اور گودنے والی اور گدوانیوالی بغیر بیماری کے نقل کی یہ ابوداود نے **ف** شرح ان الفاظ کی پہلی فصل میں گذر چکی ہے اور
بیماری کی یعنی اگر حاجت گودنے کی ہو جائز ہے اگرچہ باقی رہیں نشان ع **وعن** ابي هريرة قال لعن رسول الله صلى الله عليه وسلم الرجل
يلبس لبسة المرأة والمرأة تلبس لبسة الرجل رواه ابو داود اور روایت ہے ابی ہریرہؓ سے کہ کہا لعنت کی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس مرد
کو جو پہنے پہناوا عورت کا سا اور لعنت کی اوس عورت کو جو پہنے پہناوا مرد کا سا نقل کی یہ ابوداود نے ع **وعن** ابن ابي مليكة قال قيل لعائشة ان
امرأة تلبس النعل قالت لعن رسول الله صلى الله عليه وسلم الرجلة من النساء رواه ابو داود اور روایت ہے ابن ابی ملیکہ سے کہا
کہا گیا واسطے عائشہ کے کہ تحقیق ایک عورت پہنتی ہے پاپوش مردوں کی سی کہا حضرت عائشہ نے لعنت کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اون عورتوں کو مشابہت کرنے والی
مردوں کی نقل کی یہ ابوداود نے **ف** یعنی لباس میں اور کلام میں اور عورت کو مشابہت کرنی ساتھ مردوں کی حقیقت میں اور علم میں … محرم ہے چنانچہ آیا ہے کہ کان
الرجلة الرای یعنی عقل کی سند … ع **وعن** ثوبان قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا سافر كان آخر
عهده بانسان من اهله فاطمة واول من يدخل عليها فاطمة فقدم من غزاة وقد علقت مسحا او سترا …

بابها وحلّت الحسن والحسين قلبين من فضة فقدم فلم يدخل فظنت ان ما منعه ان يدخل ما رأى فهتكت الستر وفككت القلبين عن الصبيين وقطعته منهما فانطلقا الى رسول الله صلى الله عليه وسلم يبكيان فاخذه منهما فقال يا ثوبان اذهب بهذا الى آل فلان ان هؤلاء اهلي اكره ان ياكلوا طيباتهم في حياتهم الدنيا يا ثوبان اشتر لفاطمة قلادة من عصب وسوارين من عاج رواه احمد وابو داود اور روایت ہی ثوبان سے کہ کہا تھے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت سفر کرتے ہوتا آخر عہد اونکا یعنی کلام اور وصیت اور کار اونکا ساتھ لوگونکے اہل اونکے سے عہد حضرت فاطمہ کا یعنی سبکو رخصت کرکر اور سب سے فارغ ہوکر حضرت فاطمہ کے پاس تشریف لاتے اور جو کچھ کہنا ہوتا اونسے کہتے اور جو کچھ وصیت کرنی ہوتی اونکو کرتے اور رخصت کرتے اور ہوتین اول اونکی کہ آتی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اونکے پاس وقت آنیکی سفر سے فاطمہ یعنی سفر سے آتے تو اول اونکے پاس آتے پس آئے آنحضرت ایک جہاد سے اور حال اینکہ لٹکایا تھا حضرت فاطمہ نے ٹاٹ یا پردہ اپنے دروازہ پر یعنی زینت کیلیے اسلیے کہ اگر پردے کے لیے ہوتا تو حضرت کو ناگوار ہوتا اور پہنائی تھی حضرت حسن اور حسین کو دو کڑی چاندیکی یعنی ہر ایک صاحبزادیکو ایک ایک کڑا پہنایا تھا پادو پس تشریف لائے آنحضرت اور نہ داخل ہوئے یعنی حضرت فاطمہ کی گھر مین پس گمان کیا حضرت فاطمہ نے یہ کہ اونکو منع کیا حضرت کو داخل ہونے سے اوسی چیز نے کہ دیکہا یعنی لٹکانا پردیکا اور پہنانا کڑونکا حضرت حسن اور حسین کو پس پہاڑ ڈالا حضرت فاطمہ نے پردہ اور اوتارلیے دونوں کڑی دونوں صاحبزادونکی ہاتھ سے اور توڑ ڈالا ہر ایک کڑیکو ان دونکے ہاتھ سے پس گئے دونوں صاحبزادے حضرت کی پاس روتے ہوئے پس لیا حضرت نے زیور کو اون دونوں سے اور فرمایا ای ثوبان لیجا اس زیور کو طرف آل فلان کی یعنی اپنی قرابتیونکا کہ محتاج تھے نام لیا اسلیے کہ یہ اہل بیت میرے ہین مکروہ رکہتا ہون مین یہ کہ کہاوین لیاقتین اپنے بیچ زندگانی اپنے کے دنیا مین یعنی لذت حاصل کرین اچھی طعامون سے اور پہنین لباس نفیس گویا کہانا طیبات کا کنایہ ہے لذت حاصل کرنیسے اور مین کرنیسے بلکہ اختیار کرتا ہون مین اونکے لیے فقر و ریاضت تاکہ ہون درجے اونکے بلند اور نہ ہون مشابہ اون لوگونکے کہ جنکی حق مین اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے اذہبتم طیباتکم فی حیاتکم اور چونکہ آنحضرت کو شکستہ دلی حضرت فاطمہ کے تصور کی بنظر شفقت و محبت کی فرمایا ای ثوبان خرید کر واسطے فاطمہ کے ایک ہار عصب کا کہ دانت ہوتا ہے ایک جانور دریائی کا اوسکا ہار بناتے ہین اور خرید کر دے دو کڑے ہاتھی دانت کی یعنی دونوں صاحبزادونکے لیے نقل کی یہ احمد اور ابو داؤد نے **وعن** ابن عباس ان النبي صلى الله عليه وسلم قال اكتحلوا بالاثمد فانه يجلو البصر وينبت الشعر وزعم ان النبي صلى الله عليه وسلم كانت له مكحلة يكتحل منها كل ليلة ثلثة في هذه وثلثة في هذه رواه الترمذي اور روایت ہے ابن عباس سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سرمہ لگاؤ ساتھ سرمہ اصفہانی کے یعنی مداومت کرو اوسکی پس تحقیق وہ روشن کرتا ہے بینائی کو اور اوگاتا ہے بالونکو یعنی پلکونکو کہ باعث زینت اور علامت صحت آنکھونکی ہین اور کہا ابن عباس نے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے تھی ایک سرمہ دانی کہ سرمہ لگاتے تھے اوسی سے ہر شب مین تین بار یعنی پے در پے اس آنکھ مین یعنی داہنی مین اور تین بار یعنی پے در پے اس مین یعنی بائین مین نقل کی یہ ترمذی نے **ف** کہا بعضون نے کہ اثمد لے سرمہ کو کہتے ہین اور ظاہر یہ ہے کہ اثمد ایک قسم خاص سرمہ کی ہے اور بعضون نے کہا کہ وہ سرمہ اصفہانی ہے کہ خشک کرتا ہے آنسو کو اور زخمونکو اور قوی کرتا ہے آنکھون کے پٹھونکو خصوصاً بڈہونکو اور لڑکونکو اور ایک روایت مین آیا ہے بالاثمد المروح اور وہ ہے کہ ملایا جاوے اوسمین مشک اور شب مین یعنی پہلے سونی کے جیسا کہ ایک روایت مین آیا ہے وعند النوم اور حکمت اوس وقت کی لگانی مین یہ ہے کہ آنکھ مین رہتا ہے اور طبقات آنکھ مین سرایت کرتا ہے **وعنه** قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يكتحل قبل ان ينام بالاثمد ثلثا في كل عين قال وقال ان خير ما تداويتم به اللدود والسعوط والحجامة والمشي وخير ما اكتحلتم به الاثمد فانه يجلو البصر وينبت الشعر وان خير ما تحتجمون فيه يوم سبع عشرة ويوم تسع عشرة ويوم احدى وعشرين وان رسول الله صلى الله عليه وسلم حيث عرج به ما مر على ملأ من الملئكة الا قالوا عليك بالحجامة رواه الترمذي وقال هذا حديث حسن غريب اور روایت ہے اوسی سے

گویا اسلیے ہے کہ اللہ تعالی نے نازل کیا ہے لباس تاکہ زینت کی ساتھ اوسکی ستر اپنا اور لباس تقوی کا بہتر ہے اگرچہ نہ ستر ہو یعنی کیا اللہ تعالی نے اور کیونکہ ستر اپنا ہواور پردہ کر درمیان اوسکی اور درمیان اللہ تعالی کی ہے ع **وَعَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ سَتُفْتَحُ لَكُمْ اَرْضُ الْعَجَمِ وَسَتَجِدُوْنَ فِیْهَا بُیُوْتًا یُقَالُ لَهَا الْحَمَّامَاتُ فَلَا یَدْخُلَنَّهَا الرِّجَالُ اِلَّا بِالْاُزُرِ وَامْنَعُوْهَا النِّسَاءَ اِلَّا مَرِیْضَةً اَوْ نُفَسَاءَ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ اور روایت ہے عبداللہ بن عمرو سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فتح کیجاویگی واسطے تمہارے زمین عجم کی اور پاؤگی تم اوس میں گھر کہ کہا جائیگا واسطے انکے حمام پس نہ داخل ہوں اونمیں مرد بدون تہبند کے اور منع کرو اونمیں داخل ہونے سے عورتونکو مگر بیمار ہو یا نفاس والی ہو نسل کی ہے ابوداود **ف** اور منع کرو الخ یعنی عورتونکو منع کرو مطلقا خواہ تہبند باندھیں یا نہ خواہ بن تہبند کے اسلیے کہ عورتیں ستر ہیں پانوں تک ستر ہیں اور مردونکو ناف سے گھٹنے تک ستر ہے زانونک ہی باندھنا تہبند کا کافی ہے مگر جبکہ بیمار ہوں عورتیں تو واسطے علاج کے داخل ہوں یعنی تنہا یا تہبند باندھکر یا جنبی ہوں تو واسطے غسل کے داخل ہوں سبب سردی کی اور بغیر عذر کے عورتونکو حمام میں جانا جائز نہیں ہے ع **وَعَنْ** جَابِرٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ کَانَ یُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ فَلَا یَدْخُلِ الْحَمَّامَ بِغَیْرِ اِزَارٍ وَمَنْ کَانَ یُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ فَلَا یُدْخِلْ حَلِیْلَتَهُ الْحَمَّامَ وَمَنْ کَانَ یُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ فَلَا یَجْلِسْ عَلٰی مَائِدَةٍ تُدَارُ عَلَیْهَا الْخَمْرُ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ اور روایت ہے جابر سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کہ ایمان رکھتا ہو ساتھ اللہ کے اور دن آخرت کی پس نہ داخل ہو حمام میں بغیر تہبند کی اور جو شخص کہ ایمان رکھتا ہو ساتھ اللہ کے اور روز آخرت کے پس نہ داخل کرے اپنی عورت کو حمام میں اور جو کہ ایمان رکھتا ہو ساتھ اللہ کی اور روز آخرت کے پس نہ بیٹھے اوس دسترخوان پر کہ دور کیجاتی ہو اوس پر شراب نقل کی یہ ترمذی اور نسائی نے **ف** نہ داخل کرے الخ یعنی اذن نہ دے اپنی بی بی کو حمام میں جانیکا اور اسکی حکم میں ہے ماں بیٹی اور بہن وغیرہ کہ جو اسکے تحت حکم میں ہیں اور مکروہ ہے مرد کو یہ کہ لیوے اوسکو اجرت حمام کی اسلیے کہ جگہ مرد کا اوسکا مکروہ ہے اور جانا حضرت کا حمام میں بیچ بعض کتابوں فقہ کی لکھا ہے ولیکن اہل حدیث کی نزدیک صحیح نہیں اور جو حدیث کہ وارد ہوئی ہے او میں موضوع ضعیف ہے اور صحیح یہ ہے کہ آنحضرت ہرگز حمام میں نہیں گئے بلکہ حمام کو دیکھا بھی نہیں اور مکہ معظمہ میں جو حمام النبی مشہور ہے شاید کہ جس جگہ آنحضرت نے ایکبار غسل کیا ہوگا وہاں حمام بنا دیا اور احتمال ہے کہ نام اوسکا حمام النبی اس سبب سے زبان زد ہو کہ حضرت کی پیدایش کی جگہ کی جانب اور نواحی اس جگہ کی واقع ہی واللہ اعلم لیکن ذکر حمام کا حدیثونمیں واقع ہوا ہے جیسیکہ مذکور ہوا قولہ مائدۃ الخ یعنی نہ حاضر ہووے اس جگہ کہ دور شراب چلتا ہو وہاں اگرچہ نہ پیتے ہوں اوسکو شراب خوار پس اگرچہ نہ بھی پیوی تو بھی واجب ہے اوپر منع کرنا اونکا اور اگر نہ منع کیا اونکو اور نہ اعراض کیا اونسے اور نہ غصے ہوا تو نہیں ہوگا مومن کامل ہے ح **اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ** فصل تیسری **عَنْ** ثَابِتٍ قَالَ سُئِلَ اَنَسٌ عَنْ خِضَابِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَوْ شِئْتُ اَنْ اَعُدَّ شَمَطَاتٍ کُنَّ فِیْ رَاْسِهٖ فَعَلْتُ قَالَ وَلَمْ یَخْتَضِبْ وَزَادَ فِیْ رِوَایَةٍ وَقَدِ اخْتَضَبَ اَبُوْ بَکْرٍ بِالْحِنَّاءِ وَالْکَتَمِ وَاخْتَضَبَ عُمَرُ بِالْحِنَّاءِ بَحْتًا مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ روایت ہے ثابت سے کہا کہ پوچھی گئی انس بن مالک خضاب پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی یعنی کہ خضاب کرتے تھے یا نہیں پس کہا انس نے کہ اگر چاہتا میں کہ شمار کروں میں بال سفید کہ اوںکے سر مبارک میں تھے شمار کرتا میں یعنی آنحضرت کے بال سفید گنتی تھے خضاب کیوں کرتے اور اسی لیے کہا ثابت نے کہ نہیں خضاب کیا آنحضرت نے زیادہ کیا انس نے یا ثابت نے انس سے ایک روایت میں اس عبارت کو کہ تحقیق خضاب کیا ابوبکر نے ساتھ مہندی اور وسمہ کے اور خضاب کیا عمر نے ساتھ نری مہندی کی نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے **ف** نہیں خضاب کیا یعنی سر مبارک میں سفیدی تھی پس خضاب کرنی داڑھی کی کہ جو روایت کیا گیا سابق اور آگے ابن عمر سے اور کلبی سے خضاب کرنی مہندی اور وسمہ کے اور نری مہندی کی اوپر مذکور ہو چکا ہے ع **وَعَنْ** ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ کَانَ یُصَفِّرُ لِحْیَتَهٗ بِالصُّفْرَةِ حَتّٰی تَمْتَلِئَ ثِیَابُهٗ مِنَ الصُّفْرَةِ فَقِیْلَ لَهٗ لِمَ تَصْبُغُ بِالصُّفْرَةِ قَالَ اِنِّیْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَصْبُغُ بِهَا وَلَمْ یَکُنْ شَیْءٌ اَحَبَّ اِلَیْهِ مِنْهَا وَقَدْ کَانَ یَصْبُغُ بِهَا ثِیَابَهٗ کُلَّهَا حَتّٰی عِمَامَتَهٗ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِیُّ اور روایت ہے ابن عمر سے کہ تحقیق وہ رنگتے اپنی داڑھی ساتھ زردی کی یہانتک کہ بھر جاتے کپڑے اونکے زردی سے پس کہا گیا واسطے

وَعَنْ أَبِي قَتَادَةَ أَنَّهُ قَالَ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ لِي جُمَّةً أَفَأُرَجِّلُهَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ وَأَكْرِمْهَا قَالَ فَكَانَ أَبُو قَتَادَةَ رُبَّمَا دَهَنَهَا فِي الْيَوْمِ مَرَّتَيْنِ مِنْ أَجْلِ قَوْلِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ وَأَكْرِمْهَا رَوَاهُ مَالِكٌ اور روایت ہے ابی قتادہ سے کہ کہا واسطے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ تحقیق واسطے میرے ہیں بال مونڈھوں تک کیا پس کنگھی کروں میں انکو فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ہاں اور تعظیم کر انکی یعنی ساتھ تیل لگانے وغیرہ کی کہا راوی نے پس تھے ابو قتادہ کہ اکثر تیل لگاتے تھے بالوں کو انکے بیچ دن کے دو بار بسبب فرمانے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ ہاں اور تعظیم کر انکی نقل کی یہ مالک نے ف موطا میں ناممدوح ہوا مبالغہ کا بیچ تیل لگانے اور کنگھی کرنے کے بسبب شاکر ہونے اونکے تکلف کی ولیکن یہ واسطے امر اور اہتمام کے ساتھ بجا آوری حکم کی محمود ہے جیسے دراز کرنا انس کے مانگ کو یعنی اونکا لمبا بسبب کھینچنے اور پکڑنے آنحضرت کی جیسا کہ گذرا ۲ وَعَنِ الْحَجَّاجِ بْنِ حَسَّانٍ قَالَ دَخَلْنَا عَلَى أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ فَحَدَّثَتْنِي أُخْتِي الْمُغِيرَةُ قَالَتْ وَأَنْتَ يَوْمَئِذٍ غُلَامٌ وَلَكَ قَرْنَانِ أَوْ قُصَّتَانِ فَمَسَحَ رَأْسَكَ وَبَرَّكَ عَلَيْكَ وَقَالَ احْلِقُوا هٰذَيْنِ أَوْ قُصُّوهُمَا فَإِنَّ هٰذَا زِيُّ الْيَهُودِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے حجاج بن حسان سے کہ کہا داخل ہوئے ہم یعنی میں اور اہل میرے پاس انس بن مالک کی پس حدیث کی مجکو بہن میری نے کہ نام اوسکا مغیرہ ہے یعنی میں یاد رکھتا ہوں کہ لوگوں کی ساتھ انس کی پاس گیا تھا لیکن کیفیت حال کی اور تفصیل احوال کی یاد نہیں رکھتا ہوں میں پس بہن میری نے بیان کیا کہ کہا اور تو اوس دن لڑکا تھا اور تھی تیری دو گیسو یعنی دو چوٹی یا کہا تھی قصتان لیں تو پھیرا انس نے تیرے سر پر اور دعا برکت کی کی تیرے لیے اور فرمایا کہ منڈوا ڈالو ان دونوں کو یا کتروا ڈالو ان دونوں کو اسلیے کہ یہ شکل یہودیوں کی ہے یہ حدیث نقل کی ہے ابو داود نے ف یا کہا تھی قصتان یعنی راوی کو شک ہے کہ لفظ قرنان کہا یا قصتان اور قصہ ساتھ پیش قاف اور صاد کے لٹکے میں اون بالوں کو کہ سر کی آگے کی جانب ہوتے ہیں ۲ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ تَحْلِقَ الْمَرْأَةُ رَأْسَهَا رَوَاهُ النَّسَائِيُّ اور روایت ہے علی سے کہ کہا منع فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے کہ منڈاوے عورت سر اپنا نقل کی یہ نسائی نے ف کہ سر کے بال بمنزلہ داڑھی کی ہیں مرد کے لیے پس جو کوئی داڑھی اور اوسکو سر منڈانا حرام ہے ۲ وَعَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْمَسْجِدِ فَدَخَلَ رَجُلٌ ثَائِرُ الرَّأْسِ وَاللِّحْيَةِ فَأَشَارَ إِلَيْهِ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدِهِ كَأَنَّهُ يَأْمُرُهُ بِإِصْلَاحِ شَعْرِهِ وَلِحْيَتِهِ فَفَعَلَ ثُمَّ رَجَعَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَيْسَ هٰذَا خَيْرًا مِنْ أَنْ يَأْتِيَ أَحَدُكُمْ وَهُوَ ثَائِرُ الرَّأْسِ كَأَنَّهُ شَيْطَانٌ رَوَاهُ مَالِكٌ اور روایت ہے عطاء بن یسار سے کہ کہا تھے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں پس آیا ایک شخص پراگندہ بال سر کے اور داڑھی کی پس اشارہ کیا طرف اوسکی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتھ ہاتھ اپنی کی یعنی اسطرح اشارہ کیا دست مبارک سے اپنی داڑھی اور سر مبارک پر کہ اوس سے سمجھا جاتا تھا کہ گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حکم فرماتے ہیں اوسکو ساتھ سنوارنے بالوں اوسکی کی اور داڑھی اوسکی کی پس سنوارا اوس نے بالوں کو پھر آیا پس فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ کیا نہیں یہ بہتر اس سے کہ آوے ایک تمہارا اس حالت میں کہ پراگندہ ہوں بال اوسکی سر کی گویا کہ وہ شیطان ہے یعنی جن بدہیئت پراگندہ بال ہے نقل کی یہ مالک نے وَعَنِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ سَمِعَ يَقُولُ إِنَّ اللّٰهَ طَيِّبٌ يُحِبُّ الطَّيِّبَ نَظِيفٌ يُحِبُّ النَّظَافَةَ كَرِيمٌ يُحِبُّ الْكَرَمَ جَوَادٌ يُحِبُّ الْجُودَ فَنَظِّفُوا أُرَاهُ قَالَ أَفْنِيَتَكُمْ وَلَا تَشَبَّهُوا بِالْيَهُودِ قَالَ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِمُهَاجِرِ بْنِ مِسْمَارٍ فَقَالَ حَدَّثَنِيهِ عَامِرُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ إِلَّا أَنَّهُ قَالَ نَظِّفُوا أَفْنِيَتَكُمْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہے سعید بن مسیب تابعی سے کہ سنی گئی وہ کہ کہتے تھے تحقیق اللہ تعالیٰ پاک ہے دوست رکھتا ہے پاکیزگی کو اور نظیف ہے دوست رکھتا ہے ستھرائی کو کرم کرنیوالا ہے دوست رکھتا ہے کرم کو بخشش والا ہے دوست رکھتا ہے بخشش کو پس صاف رکھو کہا راوی نے کہ گمان کرتا ہوں میں ابن مسیب نے کہا اپنی صحنوں کو اور نہ مشابہت کرو یہود کی کہ صحن گھروں کی کوڑی کرکٹ سے ناپاک و خراب رکھتے ہیں کہا روایت کرنیوالے نے ابن مسیب سے کہ ذکر کیا میں نے یہ قول ابن المسیب کا مہاجر بن مسمار

حتی ھتکہ ثم قال ان اللہ لم یامرنا ان نکسوا الحجارۃ والطین متفق علیہ اور روایت ہے عائشہ سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ
وسلم نکلے ایک جہاد میں پس لیا میں نے ایک کپڑا یعنی نمط بعد تشریف لیجانے حضرت کے پس پردہ کیا میں نے اوسکا دروازے پر پس جب آئی حضرت یعنی سفر سے پس دیکھا
پردا سو البس کھینچا اوسکو یہانتک کہ پہاڑ ڈالا اوسکو پھر فرمایا کہ تحقیق اللہ نے نہیں حکم کیا ہمکو کہ پہناویں ہم کپڑے پتھر اور مٹی کو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے ف
نمط ساتھ فتحوں کے ایک قسم ہے بچھونے فرش کی ریشمی باریک ہوتی ہیں اور اوسکو ہودج پر بھی ڈالتے ہیں اور پردہ بھی اوسکا بناتے ہیں اور شاید کہ اوسپر تصویر
بنا کیا ہی اور حضرت عائشہ نے شاید کہ لٹکایا تھا اوسکو زینت کی لیے پردہ کی لیے اسلیے عتاب ہوا اور پہاڑا اوسکو نبی صلعم نے اور کہا کہ اوس نمط میں صورتیں گھوڑوں کی
تھیں پس حضرت عائشہ نے قطع کیا اور محو کیا اون صورتوں کو لیکن سیاق حدیث یہہ چاہتا ہے کہ منع کرنا اور پہاڑنا اوسکا بسبب صورتوں کی نہ تھا بلکہ بسبب کپڑا لٹکانے
کی تھا ساتھ دیوار کی جیسا کہ کہا کہ پھر فرمایا الخ اور طیبی نے کہا کہ کراہت تنزیہی ہے نہ تحریمی اسلیے کہ منع نا امر الہی کا ساتھ اوسکی دلالت نہیں کرتا اور حضرت نے جو بدلا
غصہ کیا بسبب عظم شان اہل بیت کی اور تورع اور تقوی اونکی تھا اور دلالت کرتی ہے یہہ حدیث اسپر کہ منع کیا جاوے ڈھانکنے دیواروں وغیرہ کی سے اور بنا ہے کا
اسپر تغیر کرے بری چیز کو یا تہہ سے اور غصہ کرے وقت دیکھنے اوسکی کے **وعنہا** عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اشد الناس عذابا
یوم القیمۃ الذین یضاھون بخلق اللہ متفق علیہ اور روایت ہے عائشہ سے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کہ فرمایا بہت سخت لوگوں میں از روئے
عذاب کے دن قیامت کے وہ لوگ ہونگے کہ مشابہت کرتے ہیں ساتھ پیدایش خدا تعالی کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے ف یعنی مشابہت کرتے ہیں اپنے فعل کو
فعل الہی کی صورت بنانے میں ابن حجر نے کہا ہے کہ بنانے میں وہ چیز کہ مشابہ ہوتی ہے مخلوق الہی کی یعنی تصویر کہا ابن ملک نے کہ اگر اعتقاد کرے اسکا تو وہ کافر
ہوا کرتا ہی اسے عذاب اوسکو بسبب بڑائی قبح کفر اوسکی کے اور الا پس حدیث محمول ہی تہدید پر **وعن** ابی ھریرۃ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم یقول قال اللہ تعالی ومن اظلم ممن ذھب یخلق کخلقی فلیخلقوا ذرۃ او لیخلقوا حبۃ او شعیرۃ متفق علیہ
اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا سنا میں نے رسولخدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے فرمایا اللہ تعالی نے اور کون ظالم تر ہے اوس شخص سے کہ پیدا کرے مانند پیدا کرنے
میرے کی یعنی صورت بنانے مانند صورت بنانے میرے کی اور یہہ حقیقت میں پیدا کرنا نہیں ہے اور جو آدمی کہ پیدا کیا خدا کا ہے صورت بناتا ہے اور گمان کرتا ہے کہ
میں نے بنایا ہے اگر سیان دعوی پیدا کرنیکا کرتے ہیں تو پس چاہیے کہ پیدا کریں ایک چیونٹی یا ایک دانہ یا جو یعنی یہہ تخصیص بعد تعمیم ہے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **و**
**عن** عبد اللہ بن مسعود قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول اشد الناس عذابا عند اللہ المصورون
متفق علیہ اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہ کہا سنا میں نے رسولخدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے سخت تر لوگوں کی از روئے عذاب کے نزدیک اللہ کے مصور ہیں نقل کی بخاری
اور مسلم نے **ف** جن لوگوں پر کہ عذاب سخت ہوگا منجملہ اونکے یہہ بھی ہیں بعضے علماء نے لکھا ہے کہ یہ وعید اون نقاشوں میں ہے کہ صورتیں بتوں کی بناتے ہیں عبادت کے لیے
یہ شخص کافر ہی پس اگر عذاب سخت ہو دور نہو اور بعضوں نے کہا جو بقصد مشابہت کی ساتھ خدا تعالی کی صورت بناوے وہ بھی کافر ہے اور عذاب سخت بھی
جو کہ بغیر اس قصد کی بناوے فاسق ہے نہ کافر اور حکم اوسکا حکم مرتکب تمام معاصی کا ہے اور اتفاق ہے اسپر کہ مراد تصویر حیوانات کی ہے نہ درختوں کی مانند اونکی اور عرف میں
اطلاق مصور کا اول پر ہوتا ہے اور دوسرے کو نقاش کہتے ہیں اور مجاہد نے تصویر درخت بار دار کو بھی مکروہ کہا ہے اور محققین کے نزدیک تمام یہ باب متعلق کراہت
مہنیات اور مخل لہو ولعب اور زیادتی کی ہے **وعن** ابن عباس قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول کل مصور فی
النار یجعل لہ بکل صورۃ صورھا نفسا فیعذبہ فی جھنم قال ابن عباس فان کنت لا بد فاعلا فاصنع الشجر
وما لا روح فیہ متفق علیہ اور روایت ہے ابن عباس سے کہا اونہوں نے کہ سنا میں نے رسولخدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے ہر صورت کھینچنے والا بیچ
دوزخ کی ہے پیدا کیا جاویگا واسطے اوسکے بدلے ہر صورت کے کہ بنایا ہے اوسکو ایک شخص پس عذاب کریگا وہ شخص مصور کو دوزخ میں کہا ابن عباس نے پس اگر تو

فرو برابر بنا کے الا صورت کا پس بنا صورت درختونکی اور اون چیزونکی کہ جنمین روح اوسمین نہو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** بیچ صورت بنانے کے دو قول ہین ایک نزدیک ہی یعنی اوزار رخصت ہی لیکن امام مالک نے مکروہ رکہا ہی خریدنا اونکا مردونکو اور بعضون نے کہا اباحت اسکی منسوخ ہی۔ ت **وَعَنْهُ** قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ تَحَلَّمَ بِحُلْمٍ لَمْ يَرَهُ كُلِّفَ اَنْ يَعْقِدَ بَيْنَ شَعِيْرَتَيْنِ وَلَنْ يَفْعَلَ وَمَنِ اسْتَمَعَ اِلٰى حَدِيْثِ قَوْمٍ وَهُمْ لَهُ كَارِهُوْنَ اَوْ يَفِرُّوْنَ مِنْهُ صُبَّ فِيْ اُذُنَيْهِ الْاٰنُكُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَمَنْ صَوَّرَ صُوْرَةً عُذِّبَ وَكُلِّفَ اَنْ يَنْفُخَ فِيْهَا وَلَيْسَ بِنَافِخٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہی اوسی سی کہ کہا سنا مینے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تہے جو شخص کہ دعوی کرے اوس خواب کا کہ نہین دیکہا یعنی جہوٹ خواب بنالیوے تکلیف دیا جاویگا یہہ کہ گرہ لگاوے درمیان دو جو کی اور ہرگز نہ کر سکے گا یہہ اور جو شخص کہ کان لگاوے طرف بات ایک قوم کی حال آنکہ قوم اوس شخص کے سننے کو ناخوش رکہتے ہون یا بہاگتے ہون وہ اوس سے ڈالا جاویگا اوسکے کانمین سیسہ روز قیامت کی اور جو شخص بناوے کوئی تصویر عذاب کیا جاویگا اور تکلیف دیا جاویگا یہہ کہ پہونکے روح اوسمین اور نہین پہونک سکنے کا وہ روح نقل کی یہہ بخاری نے **ف** ہرگز نہ کر سکے یعنے اوسکو عذاب دیگی اور کہینگے کہ دو جو کو آپسمین جوڑی اور ایک کردے اور جب نہ کر سکے گا تو پہر عذاب کرینگے پس اسی طرح عذاب مین رہیگا اور مناسبت درمیان فعل و سزا کے یہ ہی کہ جہوٹا خواب بنانا ہی اور درمیان دو جو کے گرہ دینے کی یہہ ہے کہ اسنے باتین خواب کی جوڑ لیں اور جو ہہی جوڑے اور جہوٹا خواب بنانا اگرچہ ایک قسم جہوٹ کی ہی ولیکن شدت عذاب و سبب اسکا یہہ ہے کہ وہ متعلق ساتہہ عالم غیب کے ہے اور خواب سچا ایک جزو ہی اجزای نبوت سی اور حکم وحی کا رکہتا ہی پس گویا حق تعالی پر جہوٹ باندہتا ہی اور اوسمین بہتین کہ بہہ لیتا ہی اقسام جہوٹ مین اور بعضون نے کہا کہ یہہ وعید اوس شخص کی حق مین ہی کہ دعوی نبوت یا ولایت کا کرے جیسے یہ مدعی کاذب کہتا ہی کہ مینے خواب مین دیکہا ہی کہ اللہ تعالی نے مجکو نبی کیا اور خبر دی مجکو کہ فلانا مغفور ہے یا ملعون ہی وغیر ذلک یا حکم کیا مجکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا اور ایسا حال آنکہ نہ دیکہا تہا کچہہ اور ڈالا جاویگا شیشہ اوسکی کانمین یہہ وعید اوسکے حق مین ہی کہ سنے واسطے چغل خوری کی اور فساد پہیلانے کے تجاوز اسکی کرنے بات کسی کی پہلے کہ منع کرے اوسکو فساد یا ہجو اوسکی شرسے ت **وَعَنْ** بُرَيْدَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ لَعِبَ بِالنَّرْدَشِيْرِ فَكَاَنَّمَا صَبَغَ يَدَهُ فِيْ لَحْمِ خِنْزِيْرٍ وَدَمِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی بریدہ سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کہ کہیلے ساتہہ نردشیر کی پس گویا کہ رنگا ہاتہہ اپنا بیچ گوشت خوک اور لہو اوسکی نقل کی یہہ مسلم نے **ف** نردشیر نام ایک کہیل کا ہے نکالا ہوا شاپور بن اردشیر بابک کا کہ بادشاہوں فارس سے اوسکا ہاتہہ اپنا یعنی داخل کیا ہاتہہ اپنا بیچ نجاست کے لہو اور گوشت سور کے یعنی اوسکی گناہ کو مثل کیا اوسکی اور کہیلنا مطلق نرد اور شطرنج کا حرام ہی اور بعضے علما کے نزدیک ہی ت

**اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ** فصل دوسری **عَنْ** اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتَانِيْ جِبْرِيْلُ قَالَ اَتَيْتُكَ الْبَارِحَةَ فَلَمْ يَمْنَعْنِيْ اَنْ اَكُوْنَ دَخَلْتُ اِلَّا اَنَّهُ كَانَ عَلَى الْبَابِ تَمَاثِيْلُ وَكَانَ فِي الْبَيْتِ قِرَامُ سِتْرٍ فِيْهِ تَمَاثِيْلُ وَكَانَ فِي الْبَيْتِ كَلْبٌ فَمُرْ بِرَاْسِ التِّمْثَالِ الَّذِيْ عَلٰى بَابِ الْبَيْتِ فَيُقْطَعُ فَيَصِيْرُ كَهَيْئَةِ الشَّجَرَةِ وَمُرْ بِالسِّتْرِ فَلْيُقْطَعْ فَلْيُجْعَلْ وِسَادَتَيْنِ مَنْبُوْذَتَيْنِ تُوْطَآنِ وَمُرْ بِالْكَلْبِ فَلْيُخْرَجْ فَفَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوُدَ روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے آئے میرے پاس جبرئیل علیہ السلام کہا کہ آیا تہا مین آپکے پاس شب گذشتہ پس نہین منع کیا مجکو گہر مین آنیسے کسی چیز نے مگر اسنے کہ تہین دروازے پر تصویرین اور تہا گہر مین کپڑا رنگین منقش کہ اوسکا پردہ بنایا تہا تہین اوسمین تصویرین اور تہا گہر مین کتا پس حکم کر تو ساتہہ کاٹنے سر تصویرونکے کہ دروازے پر ہین یعنی دروازے کے پردے پر پس کاٹی جاوین سر اون صورتونکے اور ہو جاوین مانند صورت درخت کے یعنی ہیئت و شکل اون صورتونکی رہین اور حکم کر تو کاٹا جاوے پردہ پس بنائی جاوین دو تکیے ڈالے گئے یعنے واسطے بیٹہنے اور تکیہ کرنیکے روندی جاوین اور حکم کر تو کتا نکالا جاوے پس کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یعنی جو کچہہ کہ جبرئیل نے کہا تہا نقل کی یہہ ترمذی اور ابو داود نے **ف** فتاوی قاضی خان میں لکہا ہے کہ مکروہ ہی یہہ کہ نماز پڑہے حال

میں کہ موت آئی مصلے کے یا اوپر اوسکے کی یا دائیں یا بائیں یا اوسکی کپڑے پر تصویریں اور کہا بعضوں نے دو روایتیں میں یا صحیح ہے مگر وہ نہیں کہ پڑی ہو جگہ سجدہ کی
تصویریں پر اور سوا اس صورت میں ہی کہ وہ صورت بڑی کہ نہ ہو چلن واسطے دیکھنے والوں کی تغیر کیفیت کی پس اگر چھوٹی ہوں یا سر اونکا کاٹا ہو تو نہیں مضائقہ

ع وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ عُنُقٌ مِنَ النَّارِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَهَا عَيْنَانِ تُبْصِرَانِ وَاُذُنَانِ تَسْمَعَانِ وَلِسَانٌ يَنْطِقُ يَقُوْلُ اِنِّىْ وُكِّلْتُ بِثَلٰثَةٍ بِكُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ وَكُلِّ مَنْ دَعَا مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ وَبِالْمُصَوِّرِيْنَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نکلیگی ایک گردن دوزخ میں سی دن قیامت کی یعنی ایک ٹکڑا آگ کا بصورت گردن درازکی نکلیگا واسکے دو آنکھیں ہونگی دیکھنے والے اور دو کان ہونگے سننے والے اور زبان بولنے والی کہیگی کہ تحقیق میں متعین کی گئی ہوں واسطے
تین شخصوں کی یعنی متعین کیا ہی اللہ تعالیٰ نے مجھکو ہر گردن کش سرکش کو اور عذاب کرنا انکو ساتھ فضیحت کی روبرو لوگونکی واسطے تکبر کرنے والی ہٹ
کرنیوالی کی حق سی کہ حق کو قبول نہ کرے اور واسطے ہر شخص کے کہ پکارے ساتھ اللہ کے اور معبود کو اور واسطے تصویر کھینچنے والوں کی نقل کی یہ ترمذی نے وَعَنِ

ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ الْخَمْرَ وَالْمَيْسِرَ وَالْكُوْبَةَ وَقَالَ كُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ قِيْلَ الْكُوْبَةُ الطَّبْلُ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِىْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ اور روایت ہی ابن عباس سی اونہوں نے نقل کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا بیشک اللہ تعالیٰ نے حرام کی ہی خمر
کی زبانی شراب اور جوا اور کوبہ یعنی بجانا اوسکا اور فرمایا جو نشہ کی چیز ہی حرام ہی کہا گیا کوبہ طبل ہی نقل کی یہ بیہقی نے شعب الایمان میں ف کوبہ کی معنی میں قول ہیں
ملا کی نرد یا بربط یا طبل جیسا کہ مصنف نے بعضے راویوں حدیث سے نقل کیا اور طبل کی دو قسم ہیں ایک مانند ڈھول کی اور دوسرا مانند نقارہ کی اور بیان طبل کی دو طبل لہو
و لعب کے لیے سو طبل غازیوں کا ح وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَالْكُوْبَةِ وَالْغُبَيْرَاءِ وَ
الْغُبَيْرَاءُ شَرَابٌ تَعْمَلُهُ الْحَبَشَةُ مِنَ الذُّرَةِ يُقَالُ لَهُ السُّكُرْكَةُ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی ابن عمر سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے
منع فرمایا شراب سے اور جوئے سے اور کوبہ سے اور غبیرا سے اور غبیرا ایک قسم شراب کی ہی کہ بناتے ہیں اوسکو حبشی جینہ سی کہا جاتا ہی اوسکو سکرکہ نقل کی یہ
ابو داود نے ف کہا جاتا ہے کہ یہ تفسیر ابن عمر سے منقول ہی یا کسی اور شیخ کی راوی سے ع وَعَنْ اَبِىْ مُوْسَى الْاَشْعَرِىِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ لَعِبَ بِالنَّرْدِ فَقَدْ عَصَى اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی ابی موسیٰ اشعری سی کہ تحقیق رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کہ کھیلے ساتھ نرد کی پس تحقیق نافرمانی کی اوس نے اللہ کی اور رسول اوسکی کی نقل کی یہ احمد اور ابو داود نے ف اسکی کہ نرد کھیلنا
تمار ہی حقیقۃً یا صورۃً اور اوپر گذر ہی چکا ہی کہ مطلق نرد کی کھیلنا حرام ہی ع وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
رَاٰى رَجُلًا يَتْبَعُ حَمَامَةً فَقَالَ شَيْطَانٌ يَتْبَعُ شَيْطَانَةً رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَالْبَيْهَقِىُّ فِىْ شُعَبِ
الْاِيْمَانِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا ایک شخص کو کہ پیچھے پڑا ہی کبوتروں کی کھیل میں اور اوسکے میں
مشغول ہو رہا ہی پس فرمایا کہ شیطان ہی پیچھے پڑ رہا ہے شیطان کی نقل کی یہ احمد اور ابو داود اور ابن ماجہ اور بیہقی نے شعب الایمان میں ف
اس شخص کو شیطان فرمایا بسبب بہت زیادہ اوسکی جو نے در مشغول ہونی اوسکی لایعنی میں اور کبوتر کو شیطان اسلیے فرمایا کہ باعث غفلت کی اور لہو و لعب کے ہوئی اور ذکر
اور کاموں دین و دنیا سی باز رکہا اس سی معلوم ہوا کہ کبوتر بازی حرام ہے اور کہا لوگوں نے کہ پالنا کبوتروں کا واسطے انڈے بچے لینے کے یا واسطے دل بہلانے کے یا خط لیجانیکے
جائز ہی بلا کراہت اور اوڑانا اونکا مکروہ ہی + ع ع اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ فصل تیسری عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِى الْحَسَنِ قَالَ كُنْتُ
عِنْدَ ابْنِ عَبَّاسٍ اِذْ جَاءَهٗ رَجُلٌ فَقَالَ يَا ابْنَ عَبَّاسٍ اِنِّىْ رَجُلٌ اِنَّمَا مَعِيْشَتِىْ مِنْ صَنْعَةِ يَدِىْ وَاِنِّىْ اَصْنَعُ
هٰذِهِ التَّصَاوِيْرَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ لَا اُحَدِّثُكَ اِلَّا مَا سَمِعْتُ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ

صُوَرًا صُوِّرَةً فَاِنَّ اللّٰهَ مُعَذِّبُهٗ حَتّٰى يَنْفُخَ فِيْهِ الرُّوْحَ وَلَيْسَ بِنَافِخٍ فِيْهَا اَبَدًا فَرَبَا الرَّجُلُ رَبْوَةً شَدِيْدَةً وَاصْفَرَّ وَجْهُهٗ فَقَالَ
وَيْحَكَ اِنْ اَبَيْتَ اِلَّا اَنْ تَصْنَعَ فَعَلَيْكَ بِهٰذَا الشَّجَرِ وَكُلِّ شَيْءٍ لَيْسَ فِيْهِ رُوْحٌ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہی سعید بن ابی الحسن
سے کہ کہا تہا مین پاس ابن عباس کے ناگہان آیا اونکے پاس ایک شخص اور کہا کہ ای ابن عباس مین ایک شخص ہون کہ نہین زندگانی میری مگر
ہنر ہاتہہ میرے سے اور تحقیق مین بناتا ہون یہہ تصویرین یعنی کیا کرون شارع نے اس پیشہ کو حرام کیا اور میں سوا اسکے کوئی پیشہ جانتا نہین آیا مجکو بحکم ضرورت یہہ پیشہ جائز
ہے یا نہین پس ابن عباس نے جب دیکہا کہ تعلق اسکا ساتہہ اس کام کی سخت ہی اور شاید منع کرنے سے باز آوے روایت کی حدیث حضرت کی پس کہا ابن عباس نے نہین
حدیث کرتا مین تجہی مگر وہ چیز کہ سنی مین نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ سنا مین نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے فرماتے جو شخص کہ بناوے صورتین پس تحقیق اللہ عذاب کرنیوالا
ہے اوسکو یہان تک کہ پہونکی اوسمین روح اور نہین پہونکنے سکیگا وہ کبہی اوسمین ہرگز پس سانس لیا اوس شخص نے سانس بڑا اور زرد ہوا چہرہ اوسکا یعنی
سبب سنے اس وعید کی پس کہا ابن عباس نے وای ہی تجکو اگر انکار کرتا ہی تو سب پیشوں سے مگر یہہ کہ پیشہ کری تو مصوری کا پس لازم ہی تجپر تصویر کہینچے ان درختونکے
اور اوس چیز کی کہ نہین اوسمین روح نقل کی یہہ بخاری نے ف نہین پہونک سکیگا الخ یعنی پس لازم آیا کہ ہوا عذاب اوسکو ہمیشہ اور یہہ محمول ہی وعید شدید پر
یا بر تقدیر حلال جاننے کی اور لفظ ویح بولا جاتا ہی از راہ رحم کی اوس شخص کی لیے کہ بڑی ہلاکت مین کہ یہہ مستحق ہوا اوسکا جیسیکہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم نے ویح عمار تقتلہ الفئۃ الباغیۃ بخلاف لفظ ویل کی کہ وہ کہا جاتا ہی اوسکے لیے کہ مستحق ہو ہلاکت کا جیسیکہ فرمایا اللہ تعالی نے ویل للمطففین
**وَعَنْ** عَائِشَةَ قَالَتْ لَمَّا اشْتَكَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَكَرَ بَعْضُ نِسَائِهٖ كَنِيْسَةً يُقَالُ لَهَا مَارِيَةُ
وَكَانَتْ اُمُّ سَلَمَةَ وَاُمُّ حَبِيْبَةَ اَتَتَا اَرْضَ الْحَبَشَةِ فَذَكَرَتَا مِنْ حُسْنِهَا وَتَصَاوِيْرَ فِيْهَا فَرَفَعَ رَاْسَهٗ فَقَالَ اُولٰئِكَ اِذَا مَاتَ
فِيْهِمُ الرَّجُلُ الصَّالِحُ بَنَوْا عَلٰى قَبْرِهٖ مَسْجِدًا ثُمَّ صَوَّرُوْا فِيْهِ تِلْكَ الصُّوَرَ اُولٰئِكَ شِرَارُ خَلْقِ اللّٰهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور
روایت ہے عائشہ سے کہ کہا جبکہ بیمار ہوئی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم ذکر کیا بعضے بیویون حضرت کی نے کنیسہ کا کہ عبادت خانہ یہود و نصاری کا
کو کہتے ہین جسکی نام اس کنیسہ کا ماریہ تہا یعنی حضرت کی بیماری مین کہ بیویان باتین واسطے مشغولی کی خاطر آپ کی کی کرتی تہین بعضی بیویون نے
کہا ام سلمہ و ام حبیبہ نے ذکر کنیسہ کا کہ بیچ زمین حبشہ کی دیکہا تہا کیا جیسیکہ کہا اور تہین ام سلمہ و ام حبیبہ گئین تہین بیچ حبشکی یعنی اور وہان
لوگ دین نصاری پر تہی پس ذکر کین اون دونون نے خوبیان کنیسہ کے اور تصویرین کہ اوسمین تہین پس اوٹہایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سر اپنا
اور فرمایا وہ لوگ یعنی اہل حبش یا نصاری ہین جبکہ مرتا ہے اونمین سے کوئی مرد نیک بخت بناتی ہین اوسکی قبر پر مسجد پہر بناتی ہین اوپر قبر اوسکی کی مسجد
یعنی عبادت خانہ کہ جسکو کنیسہ کہتے ہین پہر تصویرین بناتی ہین اوس مسجد مین یہہ تصویرین یعنی صلحا کی وہ لوگ بدترین خلق اللہ کی ہین
نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے ف یعنی بسبب بنانی مسجد کے قبر اوپر کرنے سے تصویرون کی اور نماز پڑہنے کی طرف قبر کی جیسیکہ اور حدیثون مین آیا ہے
**وَعَنِ** ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَذَابًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مَنْ قَتَلَ
نَبِيًّا اَوْ قَتَلَهٗ نَبِيٌّ اَوْ قَتَلَ اَحَدَ وَالِدَيْهِ وَالْمُصَوِّرُوْنَ وَعَالِمٌ لَمْ يَنْتَفِعْ بِعِلْمِهٖ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا
فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق سخت ترین لوگونکا ازروی عذاب کی دن قیامت کے وہ ہی کہ قتل کری نبی کو یا قتل کری اوسکو
نبی یا قتل کرے ایک کو ماں باپ اپنی مین سے اور مصور اور عالم کہ منتفع ہو ساتہہ علم اپنی کی یعنی موافق علم اپنی کے عمل نہ کیا ف یا قتل کری
اوسکو نبی یعنی جہاد مین چنانچہ ایک روایت مین صریح آیا ہی اشتد غضب اللہ علی رجل یقتلہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی سبیل اللہ یعنی کہ
قید لگا رکہتا تہا قتل نبی کا اور فی سبیل اللہ کی قید سے احتراز ہی اوس قتل سے کہ از راہ حد و قصاص کے ہو **وَعَنْ**